**میرے** لیے اس وقت لارڈ آرزک میکفرسن کی مجہول اور مضحکہ خیز ذات ہی سب سے زیادہ اُمید افزا تھی۔ اُس نے ہیروئن اور اسکاچ کے دُہرے نشے میں خود ہی سرے کے علاقے میں جیکب کے مکان کی موجودگی کی اطلاع دی تھی لیکن نشے کی زیادتی کے باعث وہ ایسی بدترین ذہنی کیفیت سے دوچار ہو چکا تھا کہ ویرا کی زبان سے سرے والے مکان کا ذکر سنتے ہی اس قدر مشتعل ہوا کہ غصے کے عالم میں بڑبڑاتے ہوئے بے ہوشی کی گہری دلدلوں میں دھنستا چلا گیا۔

نشہ اُس نے میرے سامنے کیا تھا لہٰذا اُس کے ہوش و حواس پر اعتبار کرنا میرے لیے سہل نہیں تھا لیکن صرف ایک نکتے کے سوا اس کی ہر بات اپنے پورے سیاق و سباق سے فٹ بیٹھتی تھی۔ سرور میں آتے ہی اُس احمق لارڈ کی کھوپڑی یک بیک اتنی فعال ہو گئی تھی کہ اُس نے متوفی جیکب کی مغفرت کے لیے میموریل سروس کے اخراجات کی آڑ میں اُس کے انشورنس کی رقم میں اپنا حصہ وصول کرنے کے امکانات پر غور کرنا شروع کر دیا تھا پھر فرطِ کے سونیا نامی مفروضہ بہروپیے کے حوالے سے اُس نے یہ بھی سوچنا شروع کر دیا تھا کہ شاید جیکب نے مرنے سے پہلے سونیا سے شادی کر لی تھی۔ اس بارے میں جیکب کے اضطراب اور رازداری کے بارے میں جتنے بھی واقعات میرے علم میں آئے تھے اُن کی بنا پر اس معاشرے کا ہر معقول شخص یہی سوچتا کہ سونیا، جیکب کی محبوبہ تھی جب ہی وہ اُسے بچانے کے لیے ہر خطرے سے بے پروا ہو کر حالات کے سامنے ڈٹ گیا تھا، ورنہ اس دور میں کون ایک خونخوار اور ملزم لڑکی کے لیے اپنے مفادات کو داؤ پر لگانے کے لیے تیار ہوتا ہے۔ اس نشے باز سنکی لارڈ نے بس ایک ہی بات احمقانہ کی تھی کہ اگر جیکب نے سونیا سے شادی کر لی تھی تو وہ خود بھی سونیا کو اپنی بیوی سمجھتے ہوئے اُس کے تحفظ کے لیے جان کی بازی لگا دینے پر تیار تھا۔

یہ بات وہ بس اپنی رَو میں کہہ گیا تھا ورنہ اس حقیقت سے وہ بھی لاعلم نہیں تھا کہ بیوی کے رشتے میں دُنیا کے کسی قانون اور مذہب کی رُو سے شراکت ناممکن تھی۔ عورت بہتیروں کی ماں ہو سکتی ہے، بہن ہو سکتی ہے، محبوبہ ہو سکتی ہے لیکن بیوی بس ایک ہی کی ہوتی ہے۔ اب وفا اور دغا کا انحصار اس رشتے کی گہرائی پر ہوتا ہے لیکن عورت کسی ایک بدترین اور ناکارہ شوہر کی بیوی ہوتے ہوئے بھی اس کی موجودگی میں دوسرے شوہر کو قبول نہیں کر سکتی۔ یہ اچھوتا خیال ایک بہکے ہوئے ذہن ہی میں اُبھر سکتا تھا اور آرزک اس وقت مسلّمہ طور پر ایک بہکا ہوا نشے باز تھا۔

پھر اُسی لمحے میرے ذہن میں عورت کا پانچواں رشتہ بھی اُبھرا جس میں شراکت ناممکن تھی۔ عورت بیٹی بھی کسی ایک ہی کی ہوتی ہے۔ نکتہ قرینی کا سہارا لیا جائے تو دو کی بیٹی ہوتی ہے یعنی ماں اور باپ کی لیکن مرد سے رشتے کی بات ہو رہی ہو تو اس خانے میں بس ایک ہی نام لکھا جا سکتا تھا جب کہ ویرا اس نام سے بھی محروم تھی۔

اس کا وجود اس بات کی دلیل تھا کہ وہ کسی باپ کی بیٹی تھی لیکن اس کا باپ ابھی تک محض ایک خیال تھا، وہ جسے اس منصب کا سزاوار سمجھتی تھی، وہ یہ الزام قبول کرتا تھا نہ پلی پلائی جوان سال بیٹی کو ٹھکراتا تھا اور اگر ویرا اسی بے یقینی کے عالم میں ماردی جاتی یا مر جاتی تو اس کی شناخت بس ماں کے نام سے ہو پاتی جو اب اس دُنیا میں نہیں تھی۔ دوسری طرف اُس کی ماں کی کوکھ تک رسائی رکھنے والا کوئی بھی فرد بلاخوفِ تردید ویرا کی ولدیت کا دعوے دار بن سکتا تھا، لہٰذا یہ رشتہ بھی بہت کمزور ہو گیا تھا۔ اس دور میں جب پدر سائی دیارِ مغرب میں ایک بھولا بسرا خواب بلکہ کمتری کا ایک کھلا کھلا اعتراف بنتی جا رہی تھی، پانچواں رشتہ کمزور ہی نہیں، بے معنی بھی ہو کر رہ گیا تھا کیونکہ وہاں قانونِ ولادت کے جواز سے صرفِ نظر کرتے ہوئے پرورش کے جواز سے متعلق ہو کر رہ گیا تھا۔ یہ بات اہم نہیں رہی تھی کہ باپ کون ہے بلکہ دیکھا یہ جاتا ہے کہ کس نے ایک نومولود کو اپنا نام دے کر اپنی گود میں پالا ہے اور اگر ولدیت کی تہمت کے لیے کوئی بھی نام میسّر نہ آ سکے تو بچے یا بچی کو "اکلوتے والدین کی قانونی اولاد" تسلیم کر لیا جاتا تھا۔ اس طرح سارے رشتے کمزور ہو گئے تھے۔ بس بیوی ہی ایک ایسی جنس تھی، جس میں نہ قانون کسی کی شراکت کو درگزر کرتا تھا نہ مذہب کسی دخل کو معاف کرتا تھا اور دوآتشہ نشے میں دُھت لارڈ آرزک اس رشتے میں اپنی شراکت کا اعلان کر کے اپنی مخبوط الحواسی کا اعتراف کر چکا تھا۔

اور اب وہ بے ہوش تھا، ویرا ترحم آمیز نگاہوں سے اُس کی طرف دیکھ رہی تھی اور میں اس مفلوک الحال لارڈ کو ہوش میں لانے کی کسی مؤثر تدبیر کے بارے میں سوچ رہا تھا۔

ویرا نے تشویش زدہ انداز میں آرزک کا فضا میں جھولتا ہوا بے جان بازو تھام کر اوپر بلند کیا اور پھر چھوڑ دیا۔ وہ بازو ایک جھٹکے کے ساتھ نیچے گرا اور چند ثانیوں تک متحرک رہنے کے بعد ایک بار پھر پہلے کی طرح مجہول اور بے جان ہو کر ساکت ہو گیا۔

"یہ مر تو نہیں گیا ہے؟" ویرا تشویش زدہ انداز میں بڑبڑائی۔

میں بے اختیار ہنس پڑا۔ "کمال ہے کہ تم جیسی تجربہ کار عورت ایسی بات کر رہی ہے۔ مرنے والوں کے رگ پٹھے اتنے نرم نہیں رہتے کہ فطری انداز میں متحرک رہیں۔ لارڈ صاحب پر نشے کی گرفت ذرا مضبوط ہو گئی ہے، تھوڑی دیر میں خود بخود ہر چیز اعتدال پر آ جائے گی۔"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔" وہ اضطراری انداز میں بولی پھر اس کا لہجہ مدافعانہ ہو گیا۔ "میرا بس چلے تو اسی وقت آرزک سے لارڈ کا خطاب واپس لے کر اسے قید کرا دوں۔ کس قدر غیر ذمے دارانہ رویّہ ہے اس کا؟"



"تم بھی خاصی متعصب معلوم ہوتی ہو۔" میں نے ہنستے ہوئے کہا۔ "اگر ہمارے مغل شہزادے چنا جور گرم بیچ سکتے ہیں تو تمہارے لارڈ کیوں مادر پدر آزاد نہیں ہو سکتے۔ لارڈ بھی آخر عام انسان ہی ہوتے ہیں اور کسی اضطراری رَد کے تحت کسی بھی وقت کوئی حرکت کر سکتے ہیں۔"

"وہ سب درست ہے لیکن اس میں برداشت کی قوت نہیں تھی تو بھلا ہیروئن اور اسکاچ کو یکجا کرنے کی کیا ضرورت پیش آ گئی تھی؟" وہ غصیلے لہجے میں بولی۔

"یہ ایک الگ بات ہے۔ اس کا لارڈ ہونے یا نہ ہونے سے کیا تعلق ہے؟"

"تم بلاوجہ مجھ سے بحث کرنے پر کیوں تُلے ہوئے ہو؟" وہ غصیلے لہجے میں غرائی۔

"تمہاری روایت پرستی بحث پر اُکسا رہی ہے۔" میں نے مسکراتے ہوئے طنزیہ لہجے میں کہا۔ "نہ جانے تم خطاب یافتہ لوگوں کے بارے میں اتنی حساس کیوں ہو۔ میں تو تمہاری ملکہ تک کو عام انسانوں سے ماورا سمجھنے کے لیے تیار نہیں ہوں۔"

"بس ملکہ معظمہ کے بارے میں ہی کچھ نہ کہنا۔" وہ یک بیک برہم ہو گئی۔

"ہرگز نہ کہتا بشرطیکہ اُس کے دُم لگی ہوئی ہوتی۔" میں نے مضحکانہ لہجے میں کہا۔ "نہ جانے تم کیوں انسانوں کو ان کے اصل مقام سے اُوپر دیکھنے کی عادی ہو گئی ہو۔ سیاسی مرتبہ اور چیز ہے، اُس کا بنیادی ساخت سے کوئی تعلق نہیں ہوتا۔ یہ لوگ بھی عام انسانوں کی طرح ہی مرتے جیتے ہیں۔ نہ ان کی دُم ہوتی ہے نہ سروں پر سینگ اُگے ہوئے ہوتے ہیں پھر انھیں کیوں مختلف تصور کیا جاتا ہے؟"

"تم حد سے تجاوز کر رہے ہو۔" وہ غصیلے لہجے میں بولی۔ "بات اس منحوس لارڈ کی ہو رہی تھی اور تم ملکہ معظمہ کی ذات تک پہنچ رہے ہو۔"

میں بے اختیار ہنس پڑا۔ "تم نے اُسے منحوس قرار دے کر سارا قصہ ہی ختم کر دیا۔ میرے کہنے کا مقصد بھی یہی تھا کہ کسی خطاب یا عہدے سے آدمی کی اصلیت نہیں بدل سکتی...."

"یہ بتاؤ کہ اب اس مردود کا کیا کیا جائے؟" وہ بے بسی کے ساتھ لارڈ آرزک میکفرسن کی طرف دیکھتے ہوئے بولی۔

"منہ پر پانی چھڑکو، پھر بھی ہوش میں نہ آئے تو سر پر جوتے لگاؤ، دو منٹ میں ہوش میں آ جائے گا۔"

"تم میری مدد نہیں کرو گے؟" وہ بے بسی کے ساتھ بولی۔

میں نے آئس پاٹ میں پگھلی ہوئی برف کا سرد پانی احتیاط کے ساتھ ایک خالی گلاس میں منتقل کیا اور ایک پُرشور چھپاکے کے ساتھ آرزک کے مُنہ پر اُچھال دیا۔

یخ بستہ پانی کا لمس چہرے پر محسوس کرتے ہی اُس کے وجود میں جھرجھری پیدا ہوئی مگر اگلے ہی لمحے وہ اپنے گیلے کپڑوں سے بے نیاز پھر اُسی طرح بے حس و حرکت ہو گیا۔

مگر ویرا کو اُسے ہوش میں لانے کی راہ سوجھ گئی تھی۔ اُس نے آرزک کی ٹائی کی گرہ ڈھیلی کر کے اُس کے کالر کا بٹن کھولا اور آئس پاٹ میں سے برف کے سارے ٹکڑے گریبان میں ڈال دیے۔

وہ ترکیب کارگر ثابت ہوئی اور آرزک نے چند منٹ بعد تھکے تھکے خوابناک انداز میں بڑبڑاتے ہوئے آنکھیں کھول دیں۔ اس وقت اس کی ذہنی حالت قابلِ اعتماد نہیں تھی لیکن میں جانتا تھا کہ کام کی باتیں اس سے اسی وقت اُگلوائی جا سکیں گی، ورنہ حواس بحال ہوتے ہی وہ سختی کے ساتھ اپنی زبان بند کر لے گا۔

"سرے میں جیکب کا مکان کہاں ہے؟" اسے ہوش میں آتے دیکھ کر میں نے اضطراری لہجے میں انگریزی میں سوال کیا۔

"شٹ اَپ!" وہ فضا میں ہاتھ لہرا کر غرّایا۔ "کسی کا کوئی گھر نہیں ہے۔"

"تم خاموش رہو۔" ویرا نے اُردو میں مجھے ٹوکا۔ "یہ بدمعاش میرے ہی قابو میں آئے گا۔"

میں نے ایک کرسی پر دراز ہو کر سگریٹ سلگا لی اور ویرا اُس کے قریب جم گئی۔

"تم بہت ندیدے اور بے صبرے ہو۔" وہ اُس کے استخوانی رخساروں پر ہولے ہولے تھپڑ لگاتے ہوئے کہہ رہی تھی۔ "بھوکے مرتے رہتے ہو اور ذرا سی چھوٹ ملے تو اوقات سے زیادہ نشہ کر بیٹھتے ہو۔ یہی حرکتیں رہیں تو کسی دن بے ہوش ہونے کے بعد آنکھیں کھولنا بھی نصیب نہ ہوگا۔"

"تم کتنی اچھی ہو... میرا کتنا خیال رکھتی ہو۔" وہ آنکھیں پھاڑنے کی کوشش کرتے ہوئے روہانسی آواز میں بولا۔ "تمہارے سینے میں محبت بھرا دل ہے، مجھ جیسے ناہنجار سے بھی پیار کرتی ہو۔ اگر میری اولاد بھی ہوتی تو شاید مجھ کو اتنا پیار نہ دیتی۔"

"اب تمہارے دن بدل جائیں گے۔" ویرا تسلی آمیز لہجے میں بولی۔ "جیکب بیچارہ بدنصیب تھا جو بے رحمی کے ساتھ مار ڈالا گیا لیکن قدرت کے ہر کام میں مصلحت ہوتی ہے، وہ تمہارے لیے بہت کچھ چھوڑ کر گیا ہے۔"

آرزک بنیادی طور پر حریص نہیں تھا لیکن اس کی مفلسی اور ضرورتوں نے اُسے حریص بنا دیا تھا اور نشے کی حالت میں بھی وہ جیکب کے انشورنس کی رقم کے بارے میں سوچ رہا تھا۔ ویرا نے نہایت مکارانہ انداز میں اس کے اسی کمزور پہلو سے اپنے وار کی ابتدا کی تھی۔

"وہ بھی میرا بہت خیال رکھتا تھا۔" آرزک پر بدستور مظلومیت کا احساس چھایا ہوا تھا۔ "انشورنس کی رقم اور اس کی ساری جائداد پر اب

میرا اور جوزف کا حق ہوگا۔“

”تمھیں تو شاید پتا بھی نہیں ہوگا کہ اس کی کتنی جائداد تھی۔“ ویرا نے اُس کی بات کاٹ کر کہا۔

وہ ایک ہچکی لے کر ہنسا ”مجھے نہیں تو اور کسے معلوم ہوگا؟“

” لندن کے علاوہ سرے میں بھی ایک مکان تھا اُس کا۔“ ویرا نے اُسے اُکسانے والے انداز میں کہا۔

”چرچ روڈ والا وہی ایک مکان اُس کے قبضے میں تھا۔“ وہ اپنی جھونک میں بولنے لگا۔ ”جب لندن کے ہنگاموں سے وہ اُکتا جاتا تھا تو اکثر وہیں چھٹیاں گزارتا تھا، باقی مکان اُس نے کرائے پر دیے ہوئے تھے۔“

”چرچ روڈ پر تو خاصے شاندار مکان ہیں۔“ میں نے ویرا کے لہجے سے اندازہ لگایا کہ اُس نے سرے کا چرچ روڈ خواب میں بھی نہیں دیکھا تھا، بس اندھیرے میں تیر چلا رہی تھی۔ ”بھلا کیا نمبر ہے جیکب کے مکان کا؟“

”ٹی ڈبل سیون۔“ وہ اپنی ہتھیلی چوم کر بولا۔ ”میں جیکب کے ساتھ کئی بار وہاں جا چکا ہوں۔“

”بس اب زیادہ باتیں نہ کرو۔“ ویرا نے اُٹھ کر اُسے سہارا دیتے ہوئے کہا۔ ”تھوڑی دیر آرام کرلو، ورنہ طبیعت بگڑ جائے گی۔“

اس سے جو کچھ معلوم کرنا تھا، وہ اُگلوایا جا چکا تھا لہٰذا ویرا نے اُسے سہارا دے کر قطار میں بچھی ہوئی مسہریوں میں سے ایک پر ڈال دیا اور آزک نے تکیہ سینے سے لگا کر آنکھیں موند لیں۔

مجھے خوشی تھی کہ آخر کار ایک بار پھر غزالہ کا سُراغ ملنے کی اُمید پیدا ہو چلی تھی۔

”سرے یہاں سے کتنی دُور ہے؟“ میں نے ویرا کو سگریٹ پیش کرتے ہوئے سوال کیا۔

”زیادہ دُور نہیں ہے۔ ذرا یہ آرام کرکے رخصت ہو جائے تو ہم باہر نکلیں گے۔“ ویرا نے مسہری پر بے حس و حرکت پڑے ہوئے آزک کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا پھر اچانک سوال کر بیٹھی۔ ”تمھارا ساتھی کہاں ہے؟“

”وہ مناروں والیاں دیکھنے گیا ہے۔“ میں نے پُرخیال انداز میں مسکراتے ہوئے کہا۔

”مناروں والیاں؟“ وہ بُرا سا مُنہ بنا کر بولی۔ ”یہ کیا بلا ہے؟“

میں نے اُسے وضاحت سے بتایا تو اُس کی آنکھوں میں تشویش کے سائے لہرانے لگے۔ ”اُسے ایسی تفریحات سے دُور ہی رہنا چاہیے۔ ان میں سے بیشتر لڑکے، لڑکیاں اپنے شکار کو اذیت پہنچا کر لذت حاصل کرتے ہیں۔ ان میں سے کسی کے ہتھے چڑھ گیا تو کئی دن تک بستر سے بھی نہ اُٹھ سکے گا۔“

”وہ دُور کی تفریح کا قائل ہے۔“ میں نے ہنستے ہوئے کہا۔ ”لیکن وہ تمھیں کیسے یاد آ گیا؟“

”میرا خیال تھا کہ ہم تینوں ہی سرے چلیں۔ یہ مہم خاصی دُشوار بھی ہوسکتی ہے۔“

”وہ کیسے؟“ میں نے سوال کیا۔

”بس تم چھٹی حس کہہ سکتے ہو۔ جب حالات سازگار نہ ہوں تو ہر قدم پر احتیاط ضروری ہوتی ہے۔“

”ساتھ جانے میں یہ خرابی بھی ہے کہ کوئی مصیبت نازل ہوئی تو تینوں ایک ساتھ ہی مارے جائیں گے۔“

”میں ایسے ہی کسی خطرے کا سدِباب کرنا چاہ رہی ہوں۔“ وہ سگریٹ کا ایک گہرا کش لیتے ہوئے بولی۔ ”تم میرا تعاقب کرو گے اور وہ تمھارے پیچھے آئے گا، اس طرح ہم الگ رہ کر بُرے وقت میں ایک دوسرے کی مدد کرسکیں گے۔“

”اور جیکب کے سرے والے مکان میں سب یکجا ہو جائیں گے؟“ میں نے سوال کیا۔

”ہرگز نہیں۔“ وہ سختی کے ساتھ بولی۔ ”ہماری واپسی بھی اسی طرح الگ الگ ہوگی۔ تمھیں اس دوران میں اپنے جذبات پر قابو رکھنا ہوگا۔“ پھر اُس کی آواز نرم ہوگئی۔ ”غزالہ وہاں ملے یا نہ ملے، ہمیں ہر صورت میں ایک دوسرے سے دُور رہنا ہوگا۔“

”کیوں بُری فال مُنہ سے نکال رہی ہو؟“ میں نے اُس کی بات کاٹ کر تلخ لہجے میں کہا۔

”تم مجھے غلط سمجھ رہے ہو، غزالہ کی بازیابی کی اُمید پر ہی ہم وہاں جا رہے ہیں لیکن تم اس معاملے میں پولیس کے کردار کو بالکل بھلا بیٹھے ہو۔ جیکب کی موت کے بعد اُس کے گھر سے یقیناً ایسی دستاویزات برآمد ہوئی ہوں گی، جن کے ذریعے اس کی جائداد کی تفصیلات پولیس کے علم میں آ گئی ہوں گی۔ یہاں کی پولیس بہت مستعد ہے، ہوسکتا ہے کہ اب تک وہ قتل کی تفتیش کے سلسلے میں جیکب کے سرے والے مکان پر بھی پہنچ چکے ہوں۔“

میں اس کی قیاس آرائی پر سر جھٹک کر رہ گیا۔ اس کی سوچ غلط نہیں تھی لیکن میرا خیال تھا کہ اسے سرے پہنچنے تک اخلاقاً اس معاملے میں اپنی زبان بند ہی رکھنا چاہیے تھی۔

”جیکب کا بھائی بھی تمھارے لیے کام کرتا ہے؟“ چند ثانیوں کے بوجھل سکوت کے بعد میں نے سوال کیا۔

”نہ کرتا ہوتا تو پولیس کو نیلی آنکھوں والی سونیا کی کہانی نہ سُناتا۔“

”ان دونوں بھائیوں کے علاوہ تمھارے اور آدمی بھی ہوں گے؟“

”بہتیرے ہیں لیکن میں ان سب کو جیکب کے ذریعے ہی کنٹرول کرتی تھی۔ اس طرح بھرم اور رُعب قائم رہتا ہے۔“

”جیکب کی موت کے بعد تو لامحالہ تمھیں ان سے براہِ راست کام لینا ہوگا پھر سلطان شاہ کے بجائے ان ہی سے کام کیوں نہیں لیتی ہو؟“ میں نے سوال کیا۔



”جیکب ان لوگوں کی رگ رگ سے واقف تھا۔ اُسے معلوم تھا کہ کس پر کس حد تک اعتماد کیا جاسکتا ہے۔ موجودہ حالات میرے لیے مخدوش ہیں۔ داؤد سے میری دُشمنی ہوگئی ہے۔ شی کے ہرکارے پورے شہر میں مجھے ڈھونڈتے پھر رہے ہوں گے اور جیکب کے معاملے میں پولیس سے ٹکراؤ کا اندیشہ ہے۔ ایسے حالات میں، میں اندھا جوا نہیں کھیل سکتی۔ کچھ عرصے کے لیے تو مجھے اپنے سائے سے بھی چوکنا رہنا ہوگا جبکہ تمھارا آدمی قابلِ اعتماد ہے۔ وہ اپنی جان کی پروا کیے بغیر تمھارا ساتھ دینے والوں میں سے معلوم ہوتا ہے، جب ہی تم اسے پاکستان سے اپنے ساتھ یہاں لائے ہو۔“

”میں اس مہرے کو کسی اور وقت کے لیے بچائے رکھنا چاہتا تھا۔ مجھے محسوس ہو رہا ہے کہ تم شی سے کچھ زیادہ ہی خوف زدہ ہو۔ پاکستان میں تم اپنی خود اعتمادی اور حوصلے کی بنا پر واقعی شوگر کوئین نظر آتی تھیں لیکن لندن پہنچ کر تم اس کا عشرِعشیر بھی نہیں رہی ہو۔ تمھاری یہ بے اعتمادی ہمیں کہیں بھی ڈبو سکتی ہے۔“

”پاکستان ہمارا اہم ترین سپلائی سینٹر ہے۔ وہاں شی کے مفادات بہت محدود ہیں۔ اسلحے کی کھپت کے لیے ہر سطح پر خود بخود تحفظ ملتا رہتا ہے لہٰذا مسئلہ صرف ایک ہی ہے کہ وہاں سے ہیروئن کی سپلائی برقرار رہے۔ وہاں کی مقامی منڈی میں جو کچھ ہوتا ہے، وہ تنظیم کے مقامی بڑوں کا انتظامی معاملہ ہے۔ اپنے لمبے چوڑے اخراجات پورے کرنے کے لیے انھیں مقامی منڈی میں بھی مال کھپانا پڑتا ہے جس کی آمدنی میں سے برائے نام حصّہ مرکزی قیادت کو ملتا ہوگا جبکہ ہیروئن کی اصل منڈی یورپ، برطانیہ اور امریکا میں ہے۔ یہاں تم شی کی وسعت کا اندازہ بھی نہیں لگا سکتے۔ میری کیفیت کو تم بے اعتمادی قرار نہیں دے سکتے۔ مجھے اندازہ ہے کہ میں یہاں کن خطرات سے دوچار ہوں۔ تم نے دیکھ ہی لیا کہ فرنگی تمھیں امپیریل ہوٹل کی لوبٹ سے کس طرح لے گیا تھا۔ اگر تمھارے ستارے ساتھ نہ دیتے تو تم اس وقت کہیں اور ہوتے۔“

”اگر تم درست کہہ رہی ہو تو تمھیں ٹیوڈر ہوٹل کے اس کمرے ہی میں محصور ہو جانا چاہیے۔“ میں نے بُرا سا مُنہ بنا کر کہا۔ ”کیونکہ شی کا پورا نیٹ ورک تمھارے خلاف حرکت میں آ چکا ہے اور تم جمی لائیڈ کی بیٹی ہونے کے باوجود اس عالمی تنظیم کے سامنے طفلِ مکتب ہو۔“

”تم شاید میرا مذاق اُڑانا چاہ رہے ہو لیکن یہ بتا دوں کہ تم جو کچھ کہہ رہے ہو، وہ حقیقت ہے۔ میرے لیے بس ایک ہی بات حوصلہ افزا ہے کہ ان میں سے کوئی مجھ پر ہاتھ نہ اُٹھا سکے گا، میرا راستہ روکا جاسکتا ہے، میرے خلاف ثبوت اکٹھے کرنے کے لیے دن رات میرا پیچھا کیا جاسکتا ہے لیکن مجھے اس وقت تک ان سے جان کا خوف نہیں ہے جب تک شی کی سپریم باڈی مجھ پر سنگین الزامات عائد نہ کر دے۔“

”اس طرح تو تمھارا سرے جانا بھی نقصان دہ ہوسکتا ہے۔ اگر شی کا کوئی ہرکارہ باہر نکلتے ہی تمھیں پہچان کر تمھاری راہ پر لگ گیا تو وہ تمھارا کہیں بگاڑ بھی سکتا ہے۔“

”میرے پاس کرائے کی کُل وقتی کار موجود ہے جسے اندھیرے میں ڈرائیو کرتے ہوئے میں اپنی وضع قطع میں نمایاں تبدیلیاں کرسکتی ہوں۔ لندن میں بہتیری عرب عورتیں چہرے پر آنکھوں کے نیچے نقاب لگا کر ڈرائیونگ کرتی ہیں، کسی کو مجھ پر شبہ تک نہ ہوسکے گا۔“

”پھر میں تمھارا تعاقب کیسے کروں گا؟“ ٹیوب یا ٹرین کی بات تو مختلف تھی۔

”تمھارے لیے میں ایک اور گاڑی کا بندوبست کرسکتی ہوں۔“

”اور سلطان شاہ میرے پیچھے کیسے آئے گا؟“ ویرا اس وقت مجھے اپنی ذہنی سطح سے بہت گری ہوئی محسوس ہو رہی تھی لہٰذا مجھے ہر سوال براہِ راست الفاظ میں کرنا پڑ رہا تھا۔

”چاہو تو اس کے لیے تیسری کار کا بندوبست ہوسکتا ہے۔“ وہ خوش دلی کے ساتھ بولی۔ ”مگر بہتر یہ ہوگا کہ تم دونوں ایک ساتھ سفر کرو، سرے پہنچ کر ضرورت محسوس ہو تو عارضی طور پر ایک دوسرے سے الگ ہو کر دوبارہ یکجا ہوسکتے ہو۔ یہ صورت زیادہ سہل اور قابلِ عمل ہوگی۔“

”اسلحہ بھی فراہم کرسکو گی؟“ میں نے سوال کیا۔

”تمھارے پاس فرنگی کا ریوالور موجود ہے۔ سلطان کے لیے بندوبست ہو جائے گا۔“

یہ طے ہوگیا تھا کہ حفاظتی وجوہ کی بنا پر مہم کا آغاز اندھیرا پھیلنے کے بعد کیا جائے گا لہٰذا میں ویرا کو آزک کی دیکھ بھال کے لیے چھوڑ کر وہاں سے واپس ہو لیا کیونکہ مجھے سلطان شاہ کو مطلع کرنا تھا، جو واپسی کے کسی طے شدہ پروگرام کے بغیر شہر کی سیر کو نکلا ہوا تھا۔

سلطان شاہ تھکا ہارا، دوپہر کے بعد ہوٹل پہنچا تو میں اُس کے انتظار میں اپنے کمرے میں پڑا سگریٹیں پھونک رہا تھا۔ میرے کمرے کا دروازہ اندر سے غیر مقفل محسوس کرکے وہ وہیں جم گیا۔

”بڑا ہی عجیب و غریب پُررونق شہر ہے۔“ آتے ہی وہ ہنستے ہوئے بولا۔

”کیا دیکھ لیا اس شہر میں تم نے؟ چہرے پر خاصی رونق نظر آ رہی ہے۔“ میں نے چھیڑتے ہوئے لہجے میں سوال کیا۔

”لوگ بڑے فراخ دل ہیں، محسوس ہی نہیں ہوتا کہ ہم یہاں اجنبی ہیں۔ بس زبان کا مسئلہ درپیش نہ ہو تو اجنبیت کا ذرا بھی احساس باقی نہ رہے۔ ہر ایک عزت اور احترام کے ساتھ پیش آتا ہے۔“

”تو کسی ملک میں اس کے برعکس بھی تجربہ ہُوا تمھیں؟“ میں نے طنزیہ لہجے میں پوچھا۔

”میرا تو یہ پاکستان سے باہر پہلا سفر ہے لیکن لوگوں سے جو کچھ

سُنتا رہا ہوں، وہ آتنا خوشگوار نہیں تھا۔" وہ کہنے لگا۔ "میرے بہت سے جاننے والے تیل کے علاقے میں برسہا برس سے نوکریاں کر رہے ہیں۔ وہاں چند ایک استثنیٰ کو چھوڑ کر ہر غیر ملکی کو حقارت کی نگاہ سے دیکھا جاتا ہے، اُنھیں دوسرے درجے کا ایسا غیر ملکی تصور کیا جاتا ہے، جسے اس کی اپنی سرزمین نے ٹھکرا کر ملک بدر کردیا ہو اور وہ روزی کمانے کے لیے جھلستے ہوئے صحراؤں کا رُخ کرنے پر مجبور ہوگیا ہو۔"

"شاید تم درست کہہ رہے ہو۔" میں نے سنجیدگی اختیار کرتے ہوئے کہا۔ "لیکن اس کا ایک بڑا سبب یہ بھی ہے کہ ان ملکوں میں ہمارے ملک سے بڑی تعداد میں غیر تعلیم یافتہ اور نیم تعلیم یافتہ مزدور گئے ہیں جو اپنے مزاج اور عدم تربیت کے باعث نئے ماحول میں ضم ہونے کے بجائے اپنے گروہوں میں محدود رہنا زیادہ پسند کرتے ہیں۔ اس معاشرتی فاصلے کی وجہ سے ایک دوسرے کے رہن سہن اور طور طریقوں کے بارے میں رواداری پیدا نہیں ہو پاتی اور یہی ساری خرابی کی جڑ ہے۔"

"میں نے آج ہی یہاں بہترے سکھ دیکھے جو سُوٹ پہننے کے باوجود داڑھی اور پگڑی میں نظر آئے۔ نہ اُنھیں کوئی عجوبے کی طرح گھورتا ہے نہ اُن سے تحقیر آمیز سلوک کرتا ہے۔"

"یہ لوگ بھی اتنے فراخ دل نہیں ہیں۔ یہاں آئے دن نسلی امتیاز کے جھگڑے پیدا ہوتے رہتے ہیں۔ بات صرف اتنی ہے کہ یہ لوگ قدرے زیادہ مہذب ہیں۔ اپنے تعصب کو میٹھی زبان اور نرم مسکراہٹ میں چھپائے رکھتے ہیں۔ موقع بے موقع اس کا اظہار نہیں کرتے، مصلحت سے کام لیتے ہیں۔" پھر میں بُرا سا مُنہ بناتے ہوئے اُٹھ گیا۔ "لاحول ولاقوۃ۔ یہ تم نے کس بحث میں اُلجھا لیا مجھے۔ میں بہت دیر سے تمھارا انتظار کر رہا تھا۔"

"معلوم ہوتا ہے کہ ویرا سے دوستی دن بہ دن مضبوط ہوتی جا رہی ہے۔" وہ معنی خیز مُسکراہٹ کے ساتھ بولا۔

"تم گدھے ہو۔" میں نے جھلّاتے ہوئے لہجے میں کہا۔ "میں ویرا کے پاس غزالہ کے سلسلے میں گیا تھا۔"

"نہ چڑنے کی ضرورت ہے اور نہ وضاحت کرنے کی۔" وہ ہنستے ہوئے بولا۔ "مجھے معلوم ہے کہ تم وہاں کیوں گئے تھے۔ اگر اس سے دوستی مضبوط نہ ہوئی ہوتی تو وہ ہرگز تمھارے ساتھ تعاون نہ کرتی۔ یہ اہم بات ہے کہ شی سے روپوشی اختیار کرنے کے باوجود اُس نے تمھیں اعتماد میں لے کر اپنے ٹھکانے سے آگاہ کردیا ہے۔"

"میرے ساتھ اُس کی بھی کچھ مجبوری ہے۔ مجھے غزالہ کی تلاش ہے اور وہ جیکب سے ہاتھ دھو بیٹھنے کے بعد اپنے آدمیوں پر آنکھیں بند کر کے اعتماد کرنے کے لیے تیار نہیں ہے... اسے بھی قابلِ اعتماد ساتھیوں کی ضرورت ہے۔"

"یہ بڑی عجیب سی بات ہے کہ شوگر کوئین جیسی مکار اور خطرناک عورت اس وقت خود کو اتنا بے بس سمجھ رہی ہے۔ ایسا تو نہیں کہ وہ تمھارے گرد کوئی نیا جال بُن رہی ہو؟"

"داؤد نے اسے بڑی بھاری چوٹ پہنچائی ہے۔ اُس نے لندن آنے سے پہلے ہی شی کے بڑوں کو ویرا کی طرف سے اس حد تک بدظن کردیا تھا کہ یہاں پہنچتے ہی ویرا کی کڑی نگرانی شروع کرادی گئی۔ تنظیم میں وہ اس قسم کے واقعات سے پہلی بار دوچار ہوئی ہے اور اس وقت بہت ہراساں ہے۔ اس سے مل کر تم یقین نہیں کرسکو گے کہ یہ وہی عورت ہے، جو ہنستے مُسکراتے پلک جھپکتے میں بڑے سے بڑے فیصلے صادر کردیتی تھی۔"

"اس پر لعنت بھیجو، یہ بتاؤ کہ بحالی کے بارے میں کیا پروگرام رہا؟"

"سرے میں جیکب کے ایک مکان کا سُراغ ملا ہے، جو اسی کی تحویل میں تھا لیکن چند مخصوص لوگوں کے سوا کسی کو علم نہیں تھا، وہ غلط لائن کا آدمی تھا۔ ہوسکتا ہے کہ اُس نے بُرے وقت میں کسی محفوظ ٹھکانے کے خیال سے اپنے سرے والے مکان کا وجود راز میں رکھا ہو۔ خیال ہے کہ غزالہ وہیں مقیم ہے۔"

"اور تم یہاں پڑے، وقت برباد کر رہے ہو۔" وہ پُرجوش انداز میں اُچھل کر کھڑا ہوگیا۔

"بیٹھ جاؤ۔" میں نے اُکتائے ہوئے انداز میں کہا۔ "پوری بات سُنے بغیر نتائج پر چھلانگ نہ لگایا کرو۔ غزالہ نگر نگر بھٹکنے کے بعد اب جہاں بھی ہے، محفوظ ہے۔ ہمیں ویرا ہی اُس مکان تک لے جاسکتی ہے مگر وہ نگرانی کرنے والوں کو جُل دے کر فرار ہوئی ہے، اس لیے دن کے اُجالے میں وہ باہر نکلنے کا خطرہ مول نہیں لے سکتی۔ ہم آج شام دُھندلکا پھیلنے کے بعد اس مہم پر روانہ ہوں گے۔"

"اور ویرا ہماری رہنمائی کرے گی؟" اُس نے دوبارہ کرسی پر بیٹھتے ہوئے استفسار طلب لہجے میں کہا۔

"رہنمائی نہیں بلکہ پوری مہم وہی سر کرے گی۔" میں نے ایک ایک لفظ پر زور دے کر کہا۔ "ہم دونوں ایک علیحدہ کار میں اس کے پیچھے رہتے ہوئے اس بات کو یقینی بنائیں گے کہ کوئی اس کے آڑے نہ آسکے۔"

"اور ابھی تم بتا رہے تھے کہ وہ بہت ہراساں ہے؟" اس کے لہجے میں اُلجھن عود کر آئی۔

"تم کیا کہنا چاہ رہے ہو؟" میں نے اضطراری طور پر نئی سگریٹ سُلگاتے ہوئے اُلجھن آمیز لہجے میں سوال کیا۔

"سیدھی سی بات ہے۔" وہ دوٹوک لہجے میں بولا۔ "بحالی کی بازیابی کا معاملہ بہت نازک اور اہم ہے۔ اگر ویرا اس وقت اپنے مسائل کی وجہ سے پریشان اور ہراساں ہے تو یہ مہم اس کے رحم و کرم پر نہیں چھوڑی جاسکتی۔ کسی نازک موڑ پر کیا ہُوا، اس کا ایک غلط فیصلہ تمھارے لیے عذاب بن جائے گا۔"

اُس کی بات درست تھی۔ اس وقت ویرا کی ذہنی صلاحیتوں پر اندھا اعتماد نہیں کیا جاسکتا تھا۔ وہ ہمیں ایسی جگہ مروا سکتی تھی، جہاں سے فرار کی کوئی بھی راہ نہ ملتی۔ میں سوچ میں پڑ گیا۔

اور شاید اس وقت میں بھی ذہنی انتشار کا شکار ہو چلا تھا کیونکہ ویرا کی ذہنی کیفیت کا بذاتِ خود مشاہدہ اور تجربہ کرنے کے باوجود میں نے اس کے منصوبے کو من و عن تسلیم کرلیا تھا جب کہ سلطان شاہ نے محض میری کہانی سُن کر دُور رس نتائج اخذ کرلیے تھے، جن سے فرار کسی طرح ممکن نہیں تھا۔

"پھر تم کیا چاہتے ہو؟" میں نے پوچھا۔

"ہم تمھیں اپنے ہاتھ میں رکھنا چاہیے۔ تم نے اس بار بحالی کا سُراغ کھو دیا تو شاید طویل مدّت تک کفِ افسوس ہی ملتے رہو گے۔ تمھاری باتوں سے میں نے اندازہ لگایا ہے کہ ویرا بحران میں گھِر کر اس وقت ایک عام سی، ناقص العقل عورت رہ گئی ہے۔ اس کا شوگر کوئین والا دبدبہ رخصت ہوگیا ہے۔"

"مگر میں بھٹکے بغیر، براہِ راست جیکب کے مکان پر نہیں پہنچ سکتا۔ میں جہاں بھی پتا دریافت کروں گا، وہیں کسی نہ کسی کی نگاہوں میں آجاؤں گا۔"

"یہ کوئی مسئلہ نہیں۔" وہ میری بات کاٹتے ہوئے بولا۔ "تم ویرا کے ساتھ جاؤ۔ میں دوسری کار میں پیچھے رہ کر تم دونوں کی حفاظت اور نگرانی کروں گا۔ راستہ وہ بتلائے گی، فیصلے تم خود کرو گے۔"

میں خفت آمیز انداز میں بے اختیار ہنس پڑا۔ کس قدر سادہ اور سہل حل موجود تھا، سارے مسائل کا۔ مگر میں اس گنجلک صُورتِ حال میں جذباتی طور پر ملوث ہونے کی وجہ سے خود بھی، ویرا کی طرح ذہنی انحطاط کا شکار ہو چلا تھا۔

"میری رائے میں تو اس وقت تمھاری عقل سب سے تیز چل رہی ہے، اس لیے پوری مہم کا چارج تمھارے ذمّے ہونا چاہیے۔ موجودہ حالات میں تم بہترین فیصلے کرسکو گے۔"

"شاید تم درست کہہ رہے ہو لیکن میری زبان کی کمزوری کو نہ بھولو۔ میں گونگا محافظ تو بن سکتا ہُوں لیکن تیزی سے بدلتی ہوئی کسی بھی صُورتِ حال میں کسی سے مذاکرات اور پھر فیصلوں کا بوجھ نہیں اُٹھا سکتا۔"

میں نے فوراً ہی ریسیور اُٹھا کر فون پر نوکا بند سہ ڈائل کیا۔ ڈائل ٹون ملتے ہی میں نے ٹیوڈر ہوٹل کا نمبر ملایا اور کمرہ نمبر دو سو پانچ میں ویرا سے رابطہ قائم کرلیا۔

"خیریت تو ہے، فون کرنے کی کیا ضرورت پیش آگئی؟" اس نے میری آواز پہچانتے ہی حیرت کے ساتھ سوال کیا۔

"لارڈ میکفرسن کا کیا حال ہے؟" میں نے روا روی میں سوال کیا۔

ریسیور پر اس کی کھنکتی ہوئی نقرئی ہنسی سُنائی دی پھر اس کی شوخ آواز اُبھری۔ "بے چارہ کمرے میں چاروں طرف لنگڑاتا پھر رہا ہے، سارا نشہ ہرن ہوگیا ہے۔"

"کیا یہ بھی مارٹن کے نقشِ قدم پر چلنے کی کوشش کر رہا ہے؟" میں نے حیرت سے سوال کیا۔

"بس، تم تو میری اُفتادِ طبع سے واقف ہی ہو۔" ہنسی کے دوران اس کی آواز اُبھری۔ یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے وہ گزرے ہوئے لمحات کے بارے میں سوچ سوچ کر محظوظ ہو رہی ہو۔ "اس نے اپنی اولاد سے میرا موازنہ کر کے مجھے کم سِن قرار دیا تھا اور میں نے تمھارے جانے کے بعد اسے عملاً اپنا ہم سِن بن جانے پر مجبور کردیا۔ اب وہ مجھے بُرا بھلا کہتے ہوئے اپنے پٹھوں اور جوڑوں کو اعتدال پر لانے کی کوشش کر رہا تھا۔"

"بعض اوقات تم بہت گھٹیا ہو کر رہ جاتی ہو۔" میں نے تلخ لہجے میں کہا۔

"بکواس مت کرو۔" ریسیور پر اس کی مصنوعی غرّاہٹ اُبھری۔ "یہ میرے ذاتی معاملات ہیں، تمھیں ان پر تنقید کا کوئی حق نہیں ہے۔ یہ بتاؤ کہ تم نے فون کیوں کیا ہے؟"

"شام کے پروگرام کے بارے میں کچھ مشورہ کرنا تھا۔"

"وہ پروگرام طے ہے۔ اس میں مشورے کی کیا ضرورت ہے۔ آنرک چلا جائے تو میں دوسری گاڑی کا بندوبست بھی کروں گی۔ تم اس طرف سے بالکل بے فکر رہو۔"

"میں تمھارے ساتھ چلنا چاہتا ہُوں۔ میرا ساتھی دوسری گاڑی میں ہمارا پیچھا کرے گا۔" میں نے جھجکتے ہوئے کہا۔

"اگر تمھیں اس کی عقل اور قوّتِ فیصلہ پر اتنا ہی بھروسا ہے تو مجھے کوئی اعتراض نہیں۔ بس یہ خیال رکھنا کہ اس نے کسی بگڑی ہوئی صُورتِ حال کو صحیح طریقے پر ہینڈل نہیں کیا تو ہم بے موت مارے جائیں گے۔"

اُس کے تبصرے پر میں دل ہی دل میں ہنس دیا۔ سلطان شاہ کو اس کی صلاحیتوں پر شبہ ہونے لگا تھا اور وہ سلطان شاہ کے بارے میں بے اعتمادی کا شکار تھی۔

"تم فکر نہ کرو۔ میں اسے سب کچھ سمجھا دوں گا۔ تم اس کے لیے گاڑی کے ساتھ اسلحے کا بندوبست کرنا نہ بھولنا۔ تم کو اس کے طریقۂ کار سے مایوسی نہیں ہوگی۔"

اس سے گفتگو کا سلسلہ منقطع کرتے ہوئے میں ذہنی طور پر خود

کو بہت ہلکا محسوس کر رہا تھا۔ سلطان شاہ کے لیے بھی یہ بات تسلی بخش ثابت ہوئی کہ دیرا نے بلا حیل و حجت اس کی تجویز مان لی تھی۔

سلطان شاہ سیر سے واپسی پر میکڈانلڈ شاپ سے کچھ کھا پی کر اپنی آتش شکم سیر کر آیا تھا لہٰذا میں نے اُسے تیاری کے لیے اُس کے کمرے میں بھیج دیا۔ اپنے غسل خانے میں نہاتے ہوئے میں اُس کی معصومانہ خوشیوں کے بارے میں سوچتا رہا۔ وہ جدید دَور میں رہنے والا ایک دلیر لیکن سادہ لوح انسان تھا، جو وسائل کی کمی کی وجہ سے خود کو کبھی اس سطح پر نہ لا سکا جہاں گھر بیٹھے انسان دُنیا جہان کی معلومات سے بہرہ ور ہو سکتا ہے اور اس کی یہی بے خبری اس کی زندگی میں اچانک چھوٹی چھوٹی بہتیری خوشیاں بکھیر دیتی تھی جب کوئی انجانی چیز یا کوئی نیا تجربہ سامنے آتا تو وہ یوں کِھل اُٹھتا تھا جیسے وہ سب بس اسی کی دریافت ہو۔

وہ شہر اس کے لیے نیا تھا اس لیے دن کے اُجالے میں بھی اُس نے وہاں اپنا دل بہلانے کے بہت سے لوازمات دریافت کر لیے تھے، ویسے بھی وہاں دن کی بہت سی تفریحات تھیں اور کچھ نہیں تو دو منزلہ لال بسوں کی اُوپری منزل سے شہر کے معروف بازاروں اور مشہور مقامات کی سیر ہی ایک بھرپور تفریح تھی لیکن جو لوگ اس شہر کی نبضوں سے واقف تھے، وہ جانتے تھے کہ دُھندلکا چھٹتے ہی یہ شہر تیزی کے ساتھ اپنی کینچلی بدلتا تھا اور اس کا رد... نہایا ہُوا پُراسرا سا رُوپ ہر اعتبار سے رنگین اور دلکش ہوتا تھا۔ اس کے سحر میں ڈوب کر شاید یہی آرزو پیدا ہوتی ہو گی کہ کاش اس شہر میں اُجالا کبھی طلوع نہ ہوتا کہ رات کا حسن اور نکھار سدا بہار رہے۔ ایسے شب بیدار ...دل کے لیے نہ صرف لندن کے سیاحتی کتابچوں میں مخصوص اصطلاحات رائج تھیں بلکہ قدرت نے بھی انھیں اس اعتبار سے شرفِ قبولیت بخشا ہُوا تھا کہ سال کے تین سو پینسٹھ دنوں میں خال خال ہی سُورج اس شہر پر فیاضی کے ساتھ چمکتا تھا، ورنہ ہر وقت ہی نیلے آسمان کی بیکراں وسعتوں میں سرمئی اور سیاہ بدلیوں کے پرے کے پرے لہراتے پھرتے تھے اور جب چاہتے کہیں بھی برسنے لگتے تھے۔ اس موسم سے وہاں کے رہنے والے بیزار نظر آتے تھے لیکن سیّاحوں کے لیے وہی بدلیاں نت نئی تفریحات کی محرّک بن جاتی تھیں۔

اس وقت میرے سامنے غزالہ کی بازیابی کا اہم مشن موجود تھا جس کو پورا کیے بغیر میں ذہنی سکون سے محروم تھا۔ میں نے فیصلہ کیا کہ اس کام سے فارغ ہونے کے بعد سلطان شاہ کو اس شہر کے شب و روز کے ایسے بھرپور جلوے دکھاؤں گا کہ اس کی ساری حسرتیں نکل جائیں گی۔

ہوٹل میں بیٹھنا بے سُود تھا، اس لیے غسل سے فراغت اور تیاری کے بعد میں سلطان شاہ کو ساتھ لے کر وہاں سے نکل کھڑا ہُوا۔ بیکر اسٹریٹ کے ٹیوب اسٹیشن پر اتر کر ہم نے سب سے پہلے وِمپی ریستوران میں اپنی شکم پُری کی پھر ہم بیکر اسٹریٹ کے جھوٹے پُر ہجوم بازار کی سیر کرتے ہوئے لندن کے سب سے بڑے مرکزِ خریداری کی طرف ہو لیے۔ آکسفورڈ اسٹریٹ کا رُخ کرنے سے پہلے ہی ٹیوب اسٹیشن کے قریب سلطان کی نگاہ ایک بڑے سے سبز گنبد پر پڑی تو وہ احترام آمیز انداز میں چونکا تھا۔

”یہ کون سی مسجد ہے یہاں؟“ اُس نے اسی انداز میں دریافت کیا تھا۔

”مسجد نہیں، یہ مادام تساد کی یادگاہ ہے، جہاں اندر بیٹھے ہوئے تماشائیوں کے لیے کمروں کی مدد سے سیاروں کی نقل و حرکت اور طلوع و غروب کا سماں پیدا کیا جاتا ہے۔ یہ بھی دیکھنے والا تماشا ہو گا۔ یہیں موی مجسموں کی وہ مشہور نمائش گاہ ہے، جہاں موم اور گوشت پوست کے انسانوں میں امتیاز کرنا مشکل ہو جاتا ہے۔“

وہ شوق اور حیرت کے ساتھ ہر چیز کو دیکھتا میرے ساتھ چلتا رہا پھر ہم آکسفورڈ اسٹریٹ پر بائیں طرف مُڑ گئے۔ گھومتے ہی لندن کا سلفریجز اسٹور سامنے آ گیا جہاں لفٹوں اور برقی سیڑھیوں سے مزین کثیر المنزلہ عمارت میں ہر روز لاکھوں پاؤنڈ کے تحائف اور اشیائے ضرورت کی فروخت ہوتی تھی، جو شاید ہیرڈس کے بعد لندن کا سب سے بڑا ڈیپارٹمنٹل اسٹور تھا۔

اندر جا کر سلطان شاہ کی آنکھیں کھُلی کی کھُلی رہ گئیں۔ ”یہ تو خواب سا لگتا ہے۔ یہاں آ کر اندازہ ہوتا ہے کہ کراچی کے ڈیپارٹمنٹل اسٹورز تو اس کے مقابلے میں عشرِ عشیر بھی نہیں ہیں۔“

”ان کا تصور بھی یہیں سے لیا گیا ہے۔“ سامان اور خریداروں کے ہجوم میں سے گزرتے ہوئے میں نے کہا۔ ”یہاں لوگ اس نظام کے عادی ہیں، ہمارے یہاں وقت لگے گا۔“

”یہاں چوری چکاری بھی بہت ہوتی ہو گی؟“ اُس نے بابر تھیلوں کے ساتھ لدے پھندے آنے والے خریداروں کا جائزہ لیتے ہوئے پُرخیال لہجے میں کہا۔

”خفیہ کیمروں، محافظوں اور اسٹور کے اپنے تنخواہ دار جاسوسوں کی مستعدی کے باوجود چوریاں ہوتی ہیں مگر ان وارداتوں کی وجہ سے کاروبار کے اس طریقے کو ترک نہیں کیا گیا۔ ان سے اب بھی بھاری منافع حاصل ہوتا ہے۔“ یہ کہہ کر میں اُسے ان اسٹورز کے بارے میں اپنی کتابی معلومات سے آگاہ کرنے لگا۔

بازار دُور تک پھیلا ہُوا تھا اور ہمارے پاس وقت کم تھا لہٰذا اسٹور کی نچلی منزل میں گھوم کر ہی ہم باہر نکل آئے اور ایک مرتبہ پھر پُرہجوم راستے پر آگے بڑھنے لگے۔

فٹ پاتھ پر کہیں کہیں خوشبویات اور مصنوعی زیورات بیچنے والے جعل ساز، پولیس والوں سے نگاہ بچا کر مجمع لگائے گلا پھاڑ پھاڑ کر سیاحوں اور دوسرے شہروں سے آنے والوں کو اپنے جال میں پھانسنے کی کوشش کر رہے تھے۔ میں نے محسوس کیا کہ ان کا کل سامان اس قدر مختصر ہوتا تھا کہ پولیس کے اچانک نمودار ہونے پر اگر انھیں رفو چکر ہونا پڑے تو سامان پھینک کر بھاگنے کی صورت میں زیادہ نقصان نہ ہو۔ ایسے لوگ غالباً اپنا اسٹاک کار کی ڈکی یا کسی اور ٹھکانے پر محفوظ رکھتے تھے اور وہیں سے حسبِ ضرورت تھوڑا تھوڑا نکال کر بیچتے رہتے تھے۔ ایسے مجمع بازوں کی بے چین عقابی نگاہیں اپنے متوقع گاہکوں کے ساتھ، دُور دُور تک پولیس والوں کی موجودگی کا جائزہ بھی لیتی رہتی تھیں۔ ان کی حرکات و سکنات سے یہ اندازہ لگانا دُشوار نہیں تھا کہ وہ کوئی غیر قانونی کام کر رہے تھے۔

مست خرامی کے انداز میں بازار کی سیر کرتے اور آپس میں تبصرے کرتے ہم آکسفورڈ اسٹریٹ کے چیرنگ کراس سے ملنے والے اس چوراہے پر پہنچے، جہاں سے اس سڑک کا نام نیو آکسفورڈ اسٹریٹ ہو جاتا تھا تو اچانک سلطان شاہ ٹھٹک کر رُک گیا۔

”دلیپ کمار!“ اُس کے ہونٹوں سے نکلی ہوئی سرسراتی سی، تحیّر زدہ آواز سُن کر میں نے سامنے دیکھا تو نقرئی تھری پیس سُوٹ میں ملبوس سامنے سے وہ وجیہہ اور بلند قامت اداکار اکیلا چلا آ رہا تھا، جس کا نام ایک زمانے میں اردو فلم بینوں کے لیے طلسم سے کم نہیں تھا۔

وہ مشہورِ عالم اداکار گوروں، کالوں اور رنگ دار لوگوں کے درمیان اپنا راستہ بناتا، کسی گمنام اجنبی کی طرح لندن کی اس فٹ پاتھ پر چلا آ رہا تھا۔ اس کے چہرے پر سن رسیدگی کے آثار نمودار ہو چلے تھے اور پھر شاید وہ اپنے عظیم نام کی یوں گمنامی پر بھی کچھ مجروح اور آزردہ سا نظر آ رہا تھا لیکن سلطان شاہ کے ہونٹوں سے نکلی ہوئی تحیّر اور عقیدت میں ڈوبی ہوئی آواز اس کے کانوں تک پہنچ گئی تھی کیونکہ فوراً ہی اس کے لبوں پر آسودہ سی مُسکراہٹ اُبھری اور چمکتی ہوئی نگاہیں ممنونیت کے جذبے کے ساتھ سلطان شاہ کے چہرے پر مرکوز ہو گئیں۔

انسان بھی کس قدر عجیب اور انا پرست مخلوق ہے کہ جب ہزاروں پرستاروں کے بے تاب ہجوم اسے پہچانتے ہوں اور اس کو چھونے یا اس کی زبان سے اپنے لیے دو بول سُننے کے متمنی ہوں تو وہ ان میں سے کسی کی طرف نہیں دیکھتا۔ نگاہیں اپنے راستے پر مرکوز کیے ان کی طرف علامتی انداز میں ہاتھ لہراتا ہُوا آگے بڑھ جاتا ہے کوئی اظہارِ عقیدت کے لیے اس کی راہ میں حائل ہونا چاہے تو اُسے غصّے سے ایک طرف دھکیل دیتا ہے لیکن وہی انسان زندگی کے سفر میں دھیمے دھیمے آگے بڑھتے ہوئے مقبولیت کی بلندیوں کو چھو کر جب نیو آکسفورڈ اسٹریٹ کی فٹ پاتھ جیسے مقام سے گزرتا ہے، جہاں کوئی والہانہ انداز میں اس کا استقبال نہیں کرتا تو وہاں ایک آدمی کی دو شناسا نگاہیں اور دو الفاظ اس کی انا کے زخموں پر مرہم کا کام کرتے ہیں اور وہ اپنے اس انجان شیدائی کے لیے اپنے دل کی گہرائیوں سے احسان مندی کا جذبہ اُمڈتا محسوس کرتا ہے۔

”ہیلو!“ دلیپ کمار نے قریب آ کر اپنی مخصوص دھیمی آواز میں سلطان شاہ سے کہا۔ ”آپ کس دیش سے آئے ہیں؟“ لہجہ صاف ستھرا اور الفاظ موتیوں کی طرح ایک دوسرے سے الگ مگر تکلم کی حسین لڑی میں پروئے ہوئے تھے۔

”پاکستان سے۔“ سلطان شاہ کی آواز فرطِ مسرت سے مغلوب تھی۔ فلموں کا وہ دیوانہ کبھی سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ اس کا ایک من پسند عظیم فنکار کبھی یوں دُوبدو اس سے ہم کلام ہو گا۔

”واقعی، وہ پاک استھان ہے۔“ دلیپ کمار کا بدن ایک طرف قدرے جُھکا ہُوا تھا اور چہرے کی غیر محسوس لکیروں میں سنجیدگی کی لہر اُترتی محسوس ہو رہی تھی۔ ”مجھے خوشی ہے کہ وہاں رہنے والے مجھے اب بھی یاد کرتے ہیں۔“

”مجھے خوشی ہوتی اگر اس ملاقات کی ابتدا ہیلو کے بجائے سلام سے ہوتی یوسف خان۔“ میں نے اُس کا اصل نام یاد کرتے ہوئے زبان کھولی۔

اُس کے لبوں پر نرم سی مُسکراہٹ تیر گئی اور وہ پیشانی پر جھولتے ہوئے بالوں کو پیچھے سمیٹتے ہوئے آہستگی کے ساتھ بولا۔ ”ضرور ہوتی اگر مجھے تم دونوں کا مذہب معلوم ہوتا۔ ہیلو ہر جگہ چل جاتا ہے مگر تم جانتے ہو کہ ہندو سلام سے اور مسلمان نمستے سے چڑتے ہیں۔ اداکار کا فرض سب کو خوش رکھنا ہوتا ہے۔“

سلطان شاہ کی خواہش تھی کہ وہ کسی قریبی ریستوران میں اس کے ساتھ کچھ یادگار لمحے گزار سکے مگر دلیپ کمار عجلت میں تھا۔ اُس نے بڑی فنکارانہ چابکدستی کے ساتھ ایک آدھ اختتامی فقرے میں ملاقات ختم کر ڈالی اور ہم ایک دوسرے کی مخالف سمتوں میں چل دیے۔

بازار کا دَورہ ختم ہو چکا تھا لہٰذا ہم نے قریبی زیرِ زمین اسٹیشن سے ٹیوب پکڑی اور دیرا کے ہوٹل کی طرف روانہ ہو گئے، جہاں سے ہمیں غزالہ کی تلاش کی مہم پر سرے کے لیے روانہ ہونا تھا۔

ہوٹل کے استقبالیہ کاؤنٹر سے اجازت ملنے پر ہم دونوں اُوپر پہنچے تو دیرا نے سلطان شاہ کا خاصی گرم جوشی کے ساتھ استقبال کیا کیونکہ وہ ان دونوں کی پہلی باقاعدہ ملاقات تھی۔ ان دونوں کا ایک دوسرے سے سامنا تو کئی بار ہو چکا تھا لیکن رُوبرو باقاعدہ تعارف کی نوبت کبھی نہیں آئی تھی۔

سفر اور لندن میں قیام کے بارے میں سلطان شاہ کے تاثرات معلوم کرنے کے بعد اس وقت دیرا بہت حیران ہوئی جب اس کی پیشکش کے جواب میں سلطان شاہ نے کسی بھی نشے سے انکار کیا۔

”حیرت ہے کہ اس کے بغیر بھی تم بے خوفی کا مظاہرہ کر سکتے ہو۔“ وہ

حیرت کے ساتھ بولی۔

"نشے میں بہادری کا اظہار خودکشی بن جاتا ہے میں تو سگریٹ کو بھی ہاتھ نہیں لگاتا۔" سلطان شاہ نے کن انکھیوں سے ویرا کے حسین سراپا کا جائزہ لیتے ہوئے کہا۔

"میری طرف نگاہیں بھر کر بھی دیکھو گے تو میں بُرا نہیں مانوں گی۔" ویرا نے اپنی ذات میں اس کے اشتیاق کو بھانپتے ہوئے بےباکانہ لہجے میں چوٹ کی اور سلطان شاہ کا چہرہ ندامت سے سُرخ ہو گیا۔

"مم... میں تمہیں تو نہیں دیکھ رہا تھا۔"

"مرد ہو کر شرما رہے ہو۔" وہ جاندار قہقہہ لگا کر بولی۔ "تم مشرقیوں کی یہی عجیب و غریب ادائیں تو مار ڈالتی ہیں۔"

"بس۔" میں نے جلدی سے دخل اندازی کرتے ہوئے کہا۔ "اسے تو معاف ہی رکھو، یہ تمہاری ذات کے سحر میں پھنسنے والوں میں سے نہیں ہے، فی الحال تم آرنک پر ہی اپنی توجہ مرکوز رکھو۔"

میرے اس تقابل پر وہ تلملا کر رہ گئی لیکن سلطان شاہ کے کچھ پلے نہ پڑ سکا کیونکہ میں نے اُسے فون پر ویرا سے ہونے والی پوری گفتگو سے آگاہ نہیں کیا تھا۔

"اندھیرا پھیل گیا ہے، روانگی کا کیا بندوبست ہے؟" میں نے ویرا کے زبان کھولنے سے پہلے ہی موضوع تبدیل کر دیا۔

"چلو۔" اس نے تنک کر اپنی جگہ چھوڑ دی۔ "میں بس دو منٹ لوں گی۔" اس نے ڈریسنگ ٹیبل کے سامنے جا کر ہونٹوں پر لپ اسٹک کی ہلکی سی تہہ جمائی۔ لباس کی شکنیں درست کیں اور وینٹی بیگ میں کچھ اُلٹ پلٹ کرنے کے بعد نکاسی کے دروازے کی طرف ہو لی۔

"سلطان کے لیے ہتھیار کہاں ہے؟" میں نے پوچھا۔

"اوہ، میں تو بھول ہی گئی تھی کہ یہ بے چارہ نہتا ہی ہے۔" وہ ہچکچاتے ہوئے لہجے میں چوٹ کر ہی گئی پھر جلدی سے بولی۔ "باہر نکلو گاڑی میں یقیناً کچھ نہ کچھ موجود ہو گا۔"

ہوٹل کی عمارت سے نکلنے کے بعد ہم ویرا کی رہنمائی میں چند گلیوں سے گزرتے ہوئے ایک بند گیراج کے سامنے پہنچ گئے۔ بند دروازے سے باہر سرمئی رنگ کی ایک کار پارک کی ہوئی تھی۔

ویرا نے وینٹی بیگ میں سے چابی نکال کر گیراج کا مقفل دروازہ کھول کر اندر روشنی کی تو وہاں بھی ایک سیاہ کار پارک کی ہوئی تھی اور فرش پر رنگ میں لگی ہوئی ایک چابی پڑی ہوئی تھی، جو غالباً بند دروازے کے نیچے سے اندر ڈالی گئی تھی۔

ویرا نے فرش سے چابی اُٹھا کر سلطان شاہ کی طرف بڑھا دی۔

"یہ تمہاری گاڑی کی ہے۔" یہ کہتے ہوئے اس نے گیراج سے باہر پارک کی ہوئی سرمئی کار کی طرف اشارہ کیا تھا۔ "ڈرائیونگ سیٹ کے نیچے بڑے بور کا پستول فاضل میگزین سمیت موجود ہو گا۔ یہاں گاڑی چلاتے ہوئے ٹریفک کے قوانین اور علامات پر نگاہ رکھنا، ورنہ کسی نے روک لیا تو بچنا مشکل ہو جائے گا۔ یہاں بلا لائسنس ڈرائیونگ کا شمار سنگین جرائم میں ہوتا ہے۔"

سلطان شاہ نے سرمئی کار میں ویرا کے بیان کے مطابق اسلحے کی موجودگی کی تائید کی اور انجن اسٹارٹ کر کے گاڑی وہاں سے ہٹا لے گیا۔ چند ثانیوں بعد گیراج مقفل کر کے ہم دونوں سیاہ کار میں وہاں سے روانہ ہو گئے۔ ویرا ڈرائیونگ کر رہی تھی اور میں اس کے برابر میں بیٹھا ہوا تھا۔

سلطان شاہ ٹریفک کے ہجوم میں مناسب فاصلے سے سرمئی کار میں ہمارے پیچھے آ رہا تھا۔

"تمہارا ٹرانسمیٹر کہاں ہے؟" میں نے تھوڑی دیر کی خاموشی کے بعد ایک فوری خیال کے تحت سوال کیا۔

"میرے پاس ہی ہے۔ اب تو کچھ پتا نہیں کہ کب، کون سا ٹھکانا چھوڑنا پڑ جائے۔" وہ بولی۔ "ذرا ایک سگریٹ تو سلگا دو میرے لیے کافی دیر ہو گئی ہے۔"

"تمہارا تو چہرے پر آدھی نقاب لگا کر ڈرائیونگ کرنے کا ارادہ تھا تاکہ کہیں پہچانی نہ جا سکو۔"

"نقاب موجود ہے لیکن اندھیرے میں اس کا استعمال ضروری نہیں رہا۔ باہر سے کوئی مجھے نہ پہچان سکے گا۔"

"کیوں نہ داؤد کو ٹٹولا جائے؟" میں نے جلی ہوئی سگریٹ اس کی طرف بڑھاتے ہوئے تجویز پیش کی۔

"تجویز معقول ہے۔ پتا تو چلے کہ فرینکی کے قتل کے بعد وہ کیا سوچ رہا ہے۔ ذرا میرے وینٹی بیگ میں سے ٹرانسمیٹر تو نکالو۔ اس کی جھلاہٹ اس وقت قابلِ دید ہو گی۔" اس نے کار ایک پُرسکون سڑک پر موڑتے ہوئے کہا۔

میں نے دونوں نشستوں کے درمیان رکھا ہوا اُس کا وینٹی بیگ اُٹھایا تو وہ غیر معمولی طور پر وزنی تھا۔ زپ کھول کر اندر ہاتھ ڈالا تو دیگر اشیاء میں ایک چھوٹا سا پستول اور وزنی ٹرانسمیٹر الگ ہی محسوس ہوا۔ میں نے ٹرانسمیٹر نکال کر ویرا کی ہدایت کے مطابق اُس کا مائیکرو اینٹینا باہر کھینچ کر پاور سپلائی سوئچ آن کیا اور اُس کی ناب گھما کر آواز اتنی بڑھا دی کہ کار میں ہلکا سا ریڈیائی شور سنائی دینے لگا۔

ویرا نے داہنے ہاتھ سے اسٹیئرنگ سنبھالا، بائیں ہاتھ میں ٹرانسمیٹر تھام کر انگوٹھے سے ٹرانسمیشن بٹن دباتے ہوئے وقفے وقفے سے شوگر کوئین کے حوالے سے اپنی کال داؤد کے لیے نشر کرنے لگی۔

"داؤد ریسیونگ..." کئی بار کی کوششوں کے بعد آخر کار ٹرانسمیٹر پر ریڈیائی شور میں ایک مردانہ آواز اُبھری جسے میں نہ پہچان سکا کیونکہ فون اور ٹرانسمیٹر کی آوازوں میں نمایاں فرق ہو جاتا ہے۔



"میں خود کئی بار تم سے رابطہ قائم کرنے کی کوشش کر چکا ہوں لیکن معلوم ہوتا ہے کہ تمہارا ٹرانسمیٹر کل رات سے مسلسل آف پڑا ہوا تھا... اوور۔"

"کیا ضرورت پیش آ گئی تھی، مجھ سے رابطہ قائم کرنے کی... اوور؟" ویرا نے طنزیہ لہجے میں سوال کیا۔

"فرینکی کے دل میں پیوست تمہارا خنجر پہچان لیا گیا ہے۔ اس کو مار کر تم نے اچھا نہیں کیا، وہ ہمارے مایہ ناز ماتحتوں میں شمار ہوتا تھا۔ میں تمہیں بتانا چاہتا تھا کہ تم نادانستگی میں تباہی کے راستے پر چل پڑی ہو۔ ابھی بھی وقت ہے۔ ایسا نہ ہو کہ ہماری صفوں میں تمہاری واپسی ہی ناممکن ہو کر رہ جائے... اوور۔"

"مشورے کا شکریہ۔" ویرا زہریلے لہجے میں بولی۔ "اور میں یہ بتانا چاہتی ہوں کہ اپنی راہ میں حائل ہونے والے ہر شخص کو اسی طرح بے رحمی کے ساتھ ذبح کر دوں گی لہٰذا میرا پیچھا چھوڑ دیا جائے، اوور۔"

"تم دھمکی دے رہی ہو۔ یہاں والے اپنے معاملات میں آزاد ہیں۔ وہ چاہیں تو اپنے شبہات کی تصدیق یا تردید کے لیے دن رات میری بھی نگرانی کرا سکتے ہیں، اوور۔"

"ضرور کرا سکتے ہیں کیونکہ تم محض حکم کے غلام ہو مگر میں اپنی توہین برداشت نہیں کر سکتی... اوور۔"

"مجھے معلوم ہو چکا ہے کہ تم ڈینی کے ساتھ مل گئی ہو۔ وہ لائیڈز کالج کے سانحے میں مرا نہیں تھا بلکہ زندہ سلامت لندن میں موجود ہے مگر میں پھر بھی تمہیں مصالحت کی پیش کش کر رہا ہوں... اوور۔"

داؤد کے وہ الفاظ سن کر میں اپنی جگہ سُن ہو کر رہ گیا۔ میری تمام تر احتیاط اور رازداری کے باوجود وہ لوگ میرے زندہ بچ نکلنے کی خبر سے آگاہ ہو چکے تھے اور یہ بات یقینی تھی کہ کوئی بھی موقع ملنے پر وہ مجھے گھیرنے کی سفاکانہ کوششوں کا آغاز کر سکتے تھے۔

"یہاں والے اپنے معاملات میں آزاد اور خود مختار ہیں تو میرے بارے میں تم اپنی پیش کش ان پر کیسے مسلط کر سکو گے... اوور۔" ویرا اُس سے مضحکہ اڑانے والے لہجے میں دریافت کر رہی تھی۔

"اپنا لہجہ درست کرو ویرا۔" داؤد کی آواز میں غصہ عود کر آیا۔ "یہ نہ بھولو کہ اگر تم کبھی مجھے جوابدہ نہیں رہی ہو تو میں بھی تم سے کم تر نہیں ہوں۔ میں جب چاہوں تمہاری گردن پکڑ سکتا ہوں... اوور۔"

"اسی وقت کوشش کیوں نہیں کرتے؟ اوور۔" ویرا کا لہجہ ہڈیاں سلگا دینے والا تھا۔

"یہ نہ سمجھو کہ تم میرے آدمیوں کی آنکھوں میں دھول جھونک کر نکل گئی ہو۔" ویرا کے اندازِ گفتگو پر وہ میری توقع کے عین مطابق مشتعل ہو گیا تھا۔ "تم ایک لمحے کے لیے بھی میری دسترس سے نہیں نکل سکی ہو۔ آج صبح ڈینی تمہارے پاس تھا۔ وہ پہر تم نے آرنک کے ساتھ گزاری ہے اور اب شاید سرے کے قرب و جوار میں ہو۔" اسٹریٹ لیمپس کے گھٹتے بڑھتے انعکاس میں میں نے دیکھا کہ ویرا کے چہرے کا رنگ اُڑ گیا تھا۔

"ڈینی تمہارے ساتھ ہے اور آرنک کا درباری مصاحب پیچھے دوسری گاڑی میں ہے۔" ٹرانسمیٹر کے ریسیور پر داؤد کی غصیلی آواز اُبھر رہی تھی۔ "میں جب چاہوں تمہیں اپنے قدموں میں جھکا سکتا ہوں، اوور۔"

چند ثانیوں کے لیے ویرا کی قوتِ گویائی سلب ہو کر رہ گئی اور کار میں صرف انجن کا دھیما شور یا ہلکی ریڈیائی آوازیں باقی رہ گئیں اور اس گونج میں میرا ذہن تیزی کے ساتھ کام کر رہا تھا۔

داؤد ان لوگوں میں سے نہیں تھا، جو اپنے دشمن پر برتری حاصل کرنے کا کوئی بھی موقع ضائع کرتے ہیں، وہ واقعی ویرا کے بارے میں ہر بات سے واقف تھا اور شاید اس سے آگے بھی بہت کچھ جانتا ہو کیونکہ وہ ہماری سرے کی طرف روانگی سے بھی باخبر تھا مگر یہ بات حیرت انگیز تھی کہ اس باخبری کے باوجود اس کا کوئی آدمی ویرا سے نہیں ٹکرایا تھا۔ داؤد سے یہ توقع نہیں کی جا سکتی تھی کہ وہ ساری معلومات حاصل کر لینے کے بعد کسی عملی کارروائی سے گریز کرتے ہوئے محض ٹرانسمیٹر پر ویرا سے رابطہ قائم کرنے کی ناکام کوشش کرتا رہا تاکہ اُسے اپنی معلومات سے مرعوب کر کے واپس آنے پر مجبور کر سکے۔

جو کچھ وہ غصے میں بتا گیا تھا، اس کے بعد تو اُسے مجھ کو پوری قوت کے ساتھ پیس ڈالنے کی کوششیں کرنا چاہیے تھیں لیکن وہ فرینکی جیسے اہم آدمی سے ہاتھ دھونے کے بعد بھی خاموش تھا۔ اس کا وہ رویّہ میرے لیے ناقابلِ فہم بلکہ انتہائی غیر فطری تھا، جس کا سبب اندھیرے میں تھا۔

"ٹرانسمیٹنگ بٹن چھوڑ دو ویرا۔" میں نے پُرسکون رہنے کی کوشش کرتے ہوئے کہا، اس لمحے مجھے یہ خوف نہیں رہا تھا کہ میری آواز داؤد کے کانوں تک پہنچنے کا امکان بھی تھا کیونکہ اسے ویرا کے ساتھ میری موجودگی کا علم تھا۔

معاً اس کے آخری دو فقرے میرے ذہن میں چھناکا کر گئے۔ میرے ویرا کے ساتھ جانے کا فیصلہ بہت تاخیر سے ہوا تھا۔ ویرا سے فون پر جو بات ہوئی اس میں ساری تجویز میں نے ہی پیش کی تھی اور میری یادداشت کے مطابق ویرا نے جواب میں فون پر جو کچھ کہا اُس سے پروگرام میں تبدیلی کا صحیح اندازہ لگانا ممکن نہیں تھا۔ اس کا مطلب تھا کہ ویرا کے ہوٹل سے گیراج تک ہونے والی گفتگو بھی داؤد نے سُنی تھی اور وہ ہر اس بات سے باخبر معلوم ہو رہا تھا، جو ویرا کی موجودگی میں ہوئی تھی کیونکہ ہوٹل میں ہماری گفتگو سُننے والا کوئی چوتھا فرد موجود نہیں تھا، اس لیے میرے ذہن میں پہلا شبہ یہی پیدا ہوا کہ کہیں ویرا نادانستگی میں کوئی طاقتور لاسلکی ڈکٹا فون نہ لیے پھر رہی ہو جس کے ذریعے اس کے ساتھ میری ہونے والی ہر بات کہیں سنی جا رہی ہو۔

"بازی اُلٹتی نظر آرہی ہے ڈینی۔" ویرا کی سُستی ہوئی آواز اُبھری۔ اُس نے شکست خوردہ انداز میں آپریٹس اپنی گود میں ڈال لیا تھا۔

"ابھی کچھ نہیں بگڑا۔" میں نے پُراعتماد لہجے میں کہا۔ "وہ ابھی تک تمہاری قیام گاہ سے بے خبر ہے۔ میں نے ان لوگوں میں بہت وقت گزارا ہے اور میں دیکھ چکا ہوں کہ جدید ترین مواصلاتی شعبدے ہر وقت اُن کی دسترس میں رہتے ہیں۔ میرا خیال ہے کہ تم نادانستگی میں کوئی طاقتور وائرلیس ڈکٹا فون لیے پھر رہی ہو، جو اس بدمعاش کی معلومات کا ذریعہ بنتا رہا ہے۔"

"میرے پاس تو کچھ بھی نہیں ہے۔ ایسی کوئی چیز نہیں ہے، جس پر ڈکٹا فون کا شبہ ہو سکے۔" ویرا نے مضمحل آواز میں جواب دیا۔

"تم لوگ کہاں غائب ہو؟ میں تمہارے جواب کا منتظر ہوں ویرا، اوور۔" ویرا کی گود میں پڑے ہوئے آپریٹس سے داؤد کی آواز اُبھری لیکن میں نے ویرا کا بازو دبا کر اُسے داؤد کی کال کا جواب دینے سے روک دیا۔

"اسے بکنے دو۔" میں نے بلند آواز میں ویرا سے کہا۔ "تم ذرا ذہن پر زور دے کر یہ بتاؤ کہ آج صبح جب فون پر تم نے مجھے اپنے پتے سے آگاہ کیا تو ایسی کون سی چیز تمہارے قریب نہیں تھی، جو پہلے ساتھ رہی ہو؟"

"وینٹی بیگ اُس وقت میرے ساتھ نہیں تھا۔ اُسے کمرے میں چھوڑ کر میں نے نیچے سے کال کی تھی کیونکہ کمرے کا انسٹرومنٹ خراب تھا۔" اُس نے سوچتے ہوئے جواب دیا۔

"اور اُس بیگ میں سب تمہارے نجی استعمال کی چیزیں ہیں؟" میں نے سوال کیا۔

"ہاں پھر بھی تم چاہو تو دیکھ سکتے ہو۔"

میں نے ایک بار پھر وینٹی بیگ چھان مارا لیکن اس میں رقم، میک اپ کے سامان اور پستول کے علاوہ ذاتی استعمال کی چند نسوانی اشیا کے علاوہ کوئی مشتبہ چیز موجود نہیں تھی اور یوں آخرکار میری نگاہیں ویرا کی گود میں پڑے ہوئے آپریٹس پر مرکوز ہو گئیں۔

وہی ایک ایسی چیز تھی، جو غالباً داؤد سے ویرا تک پہنچی تھی اور اُس پر شبہ کرنا آسان نہیں تھا لیکن میں نے جیوا ہاؤس میں ایم ٹی تھری ہنڈریڈ جیسے طاقتور اور وسیع حیطۂ عمل والے ٹرانسمیٹر سے لے کر فوٹو سیل سے منسلک خودکار حفاظتی نظام تک بہت سی محیر العقول چیزیں دیکھی تھیں، اس لیے یہ سمجھنا دشوار نہیں تھا کہ داؤد نے ویرا پر اپنی گرفت مضبوط رکھنے کے لیے اسی آپریٹس میں کوئی ڈکٹا فون نصب کرا دیا تھا، جو آپریٹس آف ہونے کے باوجود کام کرتا رہتا تھا اور اس قدر حساس تھا کہ سارے مکالمات من و عن دوسرے سرے پر منتقل کر دیتا تھا۔

میں نے ایک اہم فیصلہ کرتے ہوئے ویرا کی گود سے آپریٹس اُٹھا لیا۔ آپریٹس کے بارے میں اُسے اپنے شبہات سے آگاہ کیے بغیر میں نے براہِ راست داؤد سے بات کرنے کا فیصلہ کر لیا تھا۔

"میرا خیال ہے کہ تم اس گاڑی میں ہونے والی تمام گفتگو لفظ بہ لفظ سُنتے رہے ہو لیکن دانستہ انجان بن کر ہمیں فریب دینے کی کوشش کر رہے ہو... اوور۔" میں نے خشک اور درشت لہجے میں کہا۔

"یہ اچھا ہوا کہ تم نے براہِ راست بات کرنے کا فیصلہ کر لیا۔" آپریٹس پر داؤد کی آواز اُبھری۔ "میرا خیال ہے کہ ویرا اپنی ساری چالاکی اور مکاری کے باوجود شروع سے تمہارے جال میں پھنستی چلی گئی اور اب تم اسے اس حد تک آگے لے گئے ہو کہ وہ خود کو تمہارے اشاروں پر ناچنے پر مجبور پاتی ہے... اوور۔"

"یہ تقریر میری بات کا جواب نہیں ہے، اوور۔"

"مجھے تمہاری ذہانت کا اعتراف ہے ڈینی... تمہاری سانسوں کی آواز بھی مجھ سے پوشیدہ نہیں ہے۔ ویرا پر مجھے مارٹن کی موت کے بعد ہی سے شبہ تھا اور میں نے اُسے اس طرح بگ کرایا ہے کہ تم سر کے بل کھڑے ہو کر بھی ڈکٹا فون کا سُراغ نہ لگا سکو گے۔ تمہاری ذہانت ہماری نگاہوں میں تھی لیکن تنظیم سے بغاوت کی راہ اختیار کر کے تم نے نہ صرف اپنے لیے ترقی کے امکانات ختم کر لیے بلکہ بدترین سزا کے حق دار بن گئے ہو... اوور۔"

مجھے یک بیک اپنی آنتوں میں بل پڑتے ہوئے محسوس ہونے لگے۔ اُس نے بگ کی موجودگی کا اعتراف کر لیا تھا۔ وہ ہماری سرے روانگی سے بھی باخبر تھا۔ اس کا مطلب تھا کہ غزالہ کے بارے میں ویرا کے کمرے میں ہونے والی گفتگو سے بھی وہ حرف بحرف آگاہ تھا اور اُسے کوئی گھناؤنا کھیل کھیلنے کے لیے طویل مہلت مل چکی تھی۔

شاید وہ جیکب کے سرے والے مکان میں غزالہ پر بہت دیر پہلے ہاتھ ڈال چکا تھا لیکن اس کا اظہار نہیں کر رہا تھا۔ مجھے خوف آنے لگا کہ کہیں وہ مجھے اور ویرا کو مصالحت پر آمادہ نہ پا کر غزالہ کی ذات کو ترپ چال کے طور پر استعمال کرنے پر نہ تُل جائے۔

"اتنے بلند بانگ دعوے نہ کرو مسٹر داؤد! کہ بعد میں شرمندہ ہونے کی گنجائش بھی نہ رہے۔" میں نے اپنا لہجہ دانستہ دھیما رکھتے ہوئے کہا۔ "تم نے ایک دن کی مدت میں ڈکٹا فون ویرا کے بدن میں تو نہیں چھپایا ہو گا۔ مجھے چیلنج کرو گے تو ذرا سی دیر میں اس کا سُراغ لگا لوں گا... اوور۔"

"اسے چیلنج ہی سمجھ لو... اوور۔"

"چیلنج کے لیے کوئی شرط ضروری ہوتی ہے، شرط بتا کر مجھے صرف پندرہ منٹ دے دو، میں تمہارا بگ تلاش کر لوں گا، نہ کر سکا تو ویرا سے تعلق ختم کر دوں گا... اوور۔"

"تم مجھے کسی شرط کو پورا کرنے پر مجبور نہیں کر سکتے، اس لیے شرط کے بغیر ہی کوشش کرو... اوور۔"



"سرے کے بارے میں تم کیا جانتے ہو؟ اوور۔" میں اپنی بے چینی پر مزید قابو نہ پا سکا۔

"تم اچھی طرح جانتے ہو کہ میں کیا جانتا ہوں۔" غراہٹ نما طنزیہ ہنسی کے ساتھ اُس کی آواز اُبھری۔ "تم بلاوجہ ہی اپنا وقت اور پیٹرول برباد کر رہے ہو... اوور۔"

"اُسے ذرا بھی نقصان پہنچا تو یہ یاد رکھنا داؤد! کہ تم موت کی آرزو کرو گے لیکن تمہیں موت نہ مل سکے گی... اوور۔" میں نے غصّے سے لرزتی ہوئی آواز میں کہا۔

"خود کو ہمارے حوالے کر دو۔ بس یہی ایک صورت اُسے بچا سکے گی ورنہ اس کے ساتھ جو کچھ ہو سکتا ہے، اس کے بارے میں سوچنا زیادہ مشکل کام نہیں ہے۔ تمہارے ساتھ ویرا بھی ہو گی۔ اکیلے آئے تو انجام کے بارے میں کچھ نہیں کہا جا سکتا... اوور۔"

ویرا نے کار ڈرائیو کرتے ہوئے آپریٹس میرے ہاتھ سے چھین لیا اور بھرائی ہوئی آواز میں کہنے لگی۔ "تم نے کوئی کمینگی کی تو میرے ہاتھ سے بچ نہیں سکو گے... تمہاری جسارتیں بڑھتی جا رہی ہیں، مجھے جلد از جلد تمہارا سدِباب کرنا ہو گا... اوور۔"

"میری باری بہت بعد میں آئے گی ویرا بے بی۔" داؤد کی آواز مضحکانہ تھی۔ "ایلن بریز اپنے چھ ساتھیوں کو لے کر کھلی اجازت کے ساتھ سرے گیا ہوا ہے۔ اس کے مزاج سے تم اچھی طرح واقف ہو۔ وہ تو کھلے بندوں تمہاری ہم نشینی کے قصے بھی گاتا پھرتا ہے۔ مجھے بس اس کی واپسی کا انتظار ہے، وہ کسی بھی لمحے آ سکتا ہے لیکن تم دونوں کے لیے میں وقت مقرر کر رہا ہوں۔ رات دس بجے تم دونوں نہتے ہو کر ٹاور ہل ٹیوب اسٹیشن کے باہر پڑی ہوئی چوبی بنچوں پر نہ پہنچے تو پھر میں دوسرے ذرائع اختیار کروں گا اور کسی کو مجھ سے شکایت کرنے کا حق نہیں رہے گا... اوور۔"

میں نے آپریٹس ویرا سے واپس لے لیا اور بے تابانہ انداز میں اس کی ساخت کا جائزہ لینے لگا۔

"اسے برباد نہ کر دینا۔" ویرا نے میرے تیور دیکھتے ہوئے کہا۔ "ان لوگوں سے رابطے کا یہی ایک ذریعہ رہ گیا ہے، جو قدرے محفوظ ہے، ورنہ ہمیں سامنے آنا پڑ جائے گا۔"

"دیکھتی رہو۔" میں نے ہیجان آمیز لہجے میں کہا۔ "مجھے یقین ہے کہ حساس ڈکٹا فون اسی میں پوشیدہ ہے۔ اس سے نجات حاصل کر کے میں تمہیں اپنا پروگرام بتاؤں گا۔"

"تم واقعی بہت خبیث ہو ڈینی۔" آپریٹس پر داؤد کی آواز اُبھری۔ "مجھے اعتراف ہے کہ تم چیلنج جیت گئے۔ بہت شُور دماغ پایا ہے تم نے... اوور۔"

"شٹ اپ!" میں نے دانت پیستے ہوئے آپریٹس آف کر دیا۔

گاڑی میں چھوٹے مُنہ والا اسکرو ڈرائیور موجود نہیں تھا لہٰذا میں نے ویرا کا وینٹی بیگ اُلٹ کر اُس کے سامان میں سے ناخنوں کو رگڑنے والی فائل نکال کر باقی سامان دوبارہ بیگ میں ڈال دیا اور چند ہی منٹ میں آپریٹس کا عقبی کور علیحدہ ہو چکا تھا۔

بجلی سے دوبارہ چارج ہونے والی ننھی ننھی مگر طاقتور بیٹریوں کے قریب پلاسٹک کے ڈھانچے میں عام سگریٹ میں لگے ہوئے فلٹر کے سائز کا ایک چھوٹا سا پُرزہ بقیہ سرکٹ سے الگ ہی نظر آ رہا تھا۔ میں نے نیل فائل کی مدد سے اُسے باہر نکالا تو وہ کافی وزنی ثابت ہوا جیسے ٹھوس لوہے سے بنایا گیا ہو۔ اگلے سرے پر مائیکروفون کی طرح بہت حساس سیاہ جالی لگی ہوئی تھی۔ میں نے اُسے چٹکی میں دبا کر ویرا کو دکھایا پھر اُسے دہانے کے قریب لا کر بولا۔ "آخری بار اپنے ننھے سے ڈکٹا فون پر میری آواز سُن لو داؤد! تمہاری مکاری کا یہ شاہکار اب سڑک پر جا رہا ہے۔" اپنا فقرہ مکمل کر کے میں نے ڈکٹا فون کھڑکی سے باہر پھینک دیا اور خود اطمینان کے ساتھ آپریٹس کا کور لگانے میں مصروف ہو گیا۔ اس وقت میرا ذہن مسلسل غزالہ میں ہی اُلجھا ہوا تھا۔

"اوہ خدا۔" ویرا تھکی ہوئی آواز میں کہہ رہی تھی۔ "تم یقین کرو ڈینی! کہ میں بالکل بے قصور ہوں، مجھے آپریٹس پر ذرا بھی شبہ نہیں تھا، میں بے خبری میں اسے ساتھ لیے پھرتی رہی ہوں۔"

"تم بچ گئیں، اگر فون پر مجھے ٹیوڈر ہوٹل کا پتا بتاتے ہوئے آپریٹس تمہارے قریب ہوتا تو صبح میرے پہنچنے سے قبل وہ لوگ تمہیں بے بس کر کے لے گئے ہوتے مگر افسوس اس بات کا ہے کہ ہم بے خبری میں غزالہ کے خلاف اپنے دُشمنوں کے مخبر بن گئے۔ نہ جانے وہ بے چاری اب کہاں اور کس حال میں ہو گی۔"

"وہ آسانی کے ساتھ ان کے قابو میں نہیں آئے گی۔" ویرا پُراعتماد لہجے میں بولی۔ "دو خون کرنے کے بعد وہ بہت بدل چکی ہو گی۔ اُسے اپنے سائے پر بھی اعتبار نہیں رہا ہو گا۔ ایلن بریز بہت درندہ صفت اور عیاش آدمی ہے لیکن غزالہ اُسے ناک چنے چبوا دے گی... میرا تو خیال ہے کہ اب ہمیں سرے کا ارادہ ترک کر دینا چاہیے۔ وہاں جو ہونا تھا ہو چکا ہو گا۔ داؤد کو علم ہے کہ ہم اسی طرف جا رہے ہیں۔ ایسا نہ ہو کہ وہ جھلا کر ہمیں گھیرنے کی کوشش کر ڈالے۔ موجودہ حالات میں ہمارا یہ سفر بہت خطرناک ہو سکتا ہے۔"

"لیکن ہم سفر جاری رکھیں گے۔" میں نے کہا۔ "میں صبح تک اخبارات کا انتظار نہیں کر سکتا۔ اگر وہاں کچھ ہونے والا تھا تو ہمیں اپنی آنکھوں سے نتائج کا مشاہدہ کرنا چاہیے تاکہ داؤد کی دس بجے والی دھمکی کے بارے میں کوئی مؤثر فیصلہ کیا جا سکے۔ میں غزالہ کو یوں بے یار و مددگار نہیں چھوڑ سکتا۔"

سلطان شاہ پورے راستے مناسب فاصلے سے ہمارے پیچھے لگا رہا۔ ویرا نے بھی عقب نما آئینے میں اُس کی کار کی روشن بتیوں کا خیال رکھتے ہوئے بھیڑ بھاڑ والے مقامات پر اپنی کار کی رفتار سُست رکھی تھی کہ سلطان شاہ کو اس کا پیچھا کرنے میں کوئی دُشواری نہ ہو۔ وہ اپنی جگہ ان تبدیلیوں سے قطعی بے خبر تھا، جو سفر کے دوران میں رُونما ہو چکی تھیں، جن میں سب سے بڑا خدشہ غزالہ کی اسیری کا تھا اس کے بعد داؤد کے آدمیوں سے ہمارے کسی تصادم کے امکان کی باری آتی تھی۔

اس کشادہ لیکن ویران اور تاریک سڑک کے دونوں طرف مکانات ایک دوسرے سے کافی فاصلے پر بنے ہوئے تھے۔ درمیانی جگہوں پر کہیں گھاس اور کیاریاں نظر آتی تھیں اور کہیں سنگلاخ زمین جو اس علاقے کے قدرتی حُسن کو چار چاند لگا رہی تھی۔

مکانات سڑک سے خاصے دُور ہٹ کر بنائے گئے تھے۔ بظاہر ایسا معلوم ہوتا تھا جیسے وہ سب کئی کئی ایکڑ کے قطعاتِ اراضی ہوں جن کا بیشتر حصہ خالی چھوڑ کر زمین کے تقریباً وسط میں مکانات بنائے گئے ہوں۔

بہت بڑے موڑ کی صُورت میں گھومتی ہوئی اس سڑک پر تیز رفتاری کے ساتھ ہمارا سفر جاری تھا کہ اچانک پوری زمین ایک دھماکے کے ساتھ لرز اٹھی۔ دھماکے کے نتیجے میں ویرا کی کار آندھی کی زد میں آتے ہوئے کسی حقیر تنکے کی طرح یوں ڈگمگائی تھی جیسے کسی دیو پیکر عفریت نے اُسے جھنجوڑ کر رکھ دیا ہو۔ اگر وہ تیزی کے ساتھ کار کی رفتار کم نہ کرتی تو یقینی طور پر کار سڑک سے اُتر کر کسی چیز سے ٹکرا کر تباہ ہو گئی ہوتی۔

"نہ جانے آج کیا ہونے والا ہے۔" ویرا کار کو دوبارہ صحیح سمت میں ڈالتے ہوئے بڑبڑائی۔ "ہم اب جیکب کے مکان کے بہت قریب آ چکے ہیں۔"

"مجھے ڈر ہے کہ یہ دھماکا وہیں نہ ہُوا ہو۔ داؤد کے آدمی مایوسی کے عالم میں کوئی بھی قدم اُٹھا سکتے ہیں۔" میں نے کہا۔

"اگر یہ دھماکا وہیں ہوا ہے تو مجھے ایک بات کی خوشی ہے کہ کھیل ابھی تک جاری ہے۔ داؤد کے آدمی غزالہ پر آسانی کے ساتھ ہاتھ نہیں ڈال سکے۔"

"لیکن اس دھماکے کے بعد کھیل کیا رہ گیا ہوگا؟" میں نے مایوسانہ لہجے میں کہا۔ "یہ تو بالکل آخری کارروائی معلوم ہوتی ہے۔"

"ہو سکتا ہے کہ یہ دھماکا غزالہ نے ہی کیا ہو۔" ویرا چند ثانیوں کی خاموشی کے بعد پُرخیال لہجے میں بولی۔

"کیوں بہلا رہی ہو؟" میں نے تلخ لہجے میں کہا۔ "وہ اپنی جان بچا کر بھی رہی ہے، اُسے بارُود کہاں سے مل سکے گا؟"

"جیکب ایک زمانے میں آرتھر ری پبلک آرمی کا سرگرم کارکن تھا اور بارُودی اشیاء میں مہارت کی وجہ سے وہ دہشت گردی سے متعلق ایک شعبے کا سربراہ بھی تھا۔ ہو سکتا ہے کہ اُسی نے کوئی بندوبست کیا ہو۔"

"اُسے الہام تو نہیں ہو سکتا تھا کہ ایلن بریز اپنے چھ آدمیوں کے ساتھ اس پر چڑھ دوڑے گا۔"

"یہ تم اس لیے کہہ رہے ہو کہ تفصیلات سے بے خبر ہو۔ میں نے اُسے بتا دیا تھا کہ غزالہ کے بارے میں کوئی غفلت یا کوتاہی برداشت نہیں کروں گی۔ ہو سکتا ہے کہ کاؤنٹری کے واقعے کے بعد جیکب نے صُورتِ حال کی سنگینی کو بھانپ کر سرے میں غزالہ کو اس طرح مسلح کیا ہو کہ وہ ہر حال میں اپنا دفاع کر سکے۔"

"تمہاری باتیں میرے لیے ناقابلِ فہم ہیں۔"

"اس وقت شاید تمہارا ذہن کام نہیں کر رہا۔" وہ نرم لہجے میں بولی۔ "ذرا سا غور کرو تو یہ بات سمجھ میں آ سکتی ہے کہ ایک بے بس لڑکی پر چڑھائی کرنے والے سات سُورماؤں نے زورِ بازو کے علاوہ صرف اپنے خودکار اسلحے پر ہی اعتماد کیا ہو گا کیونکہ اُن کی مہم بہت معمولی تھی۔ انھیں بارُود، ڈیٹونیٹر اور بم ساتھ لانے کی کوئی ضرورت نہیں تھی۔"

"خیر، جو کچھ بھی ہے ابھی سامنے آ جائے گا۔" میں نے دھڑکتے ہوئے دل کے ساتھ کہا۔ "وہ مکان اب کتنی دُور رہ گیا ہے؟"

"بس اگلے موڑ کے بعد نظر آنے لگے گا۔"

اور چند منٹ کے بوجھل اور اعصاب شکن سکوت کے بعد آخر ویرا کے حلق سے تحیّر آمیز آواز نکل گئی کیونکہ موڑ گھومنے کے بعد اُدھر بائیں طرف فضا میں غبار اور دُھوئیں کے بادلوں میں شعلے بھڑکتے ہوئے نظر آ رہے تھے۔

"یہی جیکب کا مکان ہو سکتا ہے۔" ویرا اضطراری لہجے میں بولی۔ "میرے خدا! دُور سے تو ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے وہ مکان ہی دھماکے سے اُڑا دیا گیا ہو۔"

ہمارے لیے وہ صُورتِ حال بہت اعصاب شکن اور صبر آزما تھی۔ مطلوبہ منزل ہمارے سامنے تھی اور وہاں جو تباہی نازل ہوئی تھی وہ بھی سامنے ہی تھی لیکن ہم اپنے تمام تر تجسس اور بے چینی کے باوجود اُدھر کا رُخ نہیں کر سکتے تھے کیونکہ ان اطراف میں داؤد کے سات بدمست غنڈوں کی موجودگی ہمارے علم میں تھی اور اگر تمام بہترین امکانات غزالہ کے حق میں شمار کر لیے جاتے تو بھی یہ کہنا مشکل تھا کہ وہ ایک دھماکے سے ان ساتوں کو گرانے میں کامیاب ہو گئی ہو گی۔ ان میں سے اگر ایک بھی صحیح سلامت تھا تو وہ یقینی طور پر کسی زخمی بھیڑیے کی طرح تاریکی کی آڑ میں کسی شکار کا منتظر رہا ہو گا۔

داؤد نے ویرا سے جس انداز میں ایلن بریز کا ذکر کیا تھا، اس کی روشنی میں قوی امکان تھا کہ اس کے ساتھی بھی ویرا کو بخوبی پہچانتے رہے ہوں جبکہ ہم اس وقت کوئی نیا خطرہ مول لینے کے لیے تیار نہیں تھے۔

دھماکے کے باعث قرب و جوار سے لوگ جائے واردات پر پہنچنا شروع ہو گئے تھے۔ سڑک کے کنارے کئی گاڑیاں کھڑی ہوئی نظر آ رہی تھیں۔ "رُکے بغیر آگے بڑھتی رہو۔" کار کی رفتار سُست پڑتے ہی میں نے ویرا کو مشورہ دیا اور اُس نے دوبارہ رفتار بڑھانا شروع کر دی۔

"غنیمت ہے کہ یہ فیصلہ تم نے کیا۔ میں تو یہ کہتے ہوئے ڈر رہی تھی کہ کہیں تمہاری کھوپڑی ہی نہ اُلٹ جائے۔" وہ ایک گہرا سانس لیتے ہوئے بولی۔

چند ہی منٹ میں ہم آگ اور دُھوئیں میں لپٹے ہوئے جیکب کے مکان سے آگے نکل گئے۔

"اب کہیں گاڑی روک کر ہمیں سلطان شاہ کو صُورتِ حال سے آگاہ کر دینا چاہیے، ورنہ وہ اس بے مقصد بھاگ دوڑ سے اُکتا جائے گا۔ اس کی دانست میں ہم ابھی تک صرف ڈرائیونگ ہی کرتے رہے ہیں۔" ویرا نے کچھ دیر کے پُرہول سکوت کے بعد زبان کھولی۔

"اس راستے پر رُکنے میں خطرہ ہے۔ دھماکے نے دُور دُور تک لوگوں کو چوکنا کر دیا ہو گا۔ کسی کی بھی نگاہ پڑ گئی تو پولیس کو علاقے میں دو مشتبہ گاڑیوں سے آگاہ کر دے گا۔" اس نے سوچتے ہوئے کہا۔ "ویسے سلطان کو باخبر کرنا بھی ضروری ہے۔ اگلے کسی موڑ سے میں گاڑی عقبی راستے پر ڈال دوں گی۔"

اگلے کراسنگ سے ویرا نے کار بائیں طرف ایک چھوٹی سڑک پر موڑ لی اور ہم یک بیک گھنے درختوں کے درمیان آ گئے۔ اس سڑک پر سفر کر کے ہم غالباً جیکب کے مکان کے عقب میں پھیلے ہوئے جنگل کے پار نکل کر اپنا واپسی کا سفر جاری رکھ سکتے تھے۔

پھر ویرا نے اچانک ہی سختی کے ساتھ بریک لگائے تھے اور عقب نما آئینے میں دیکھتے ہوئے اضطراری طور پر بڑبڑائی تھی۔ "اوہ، یہ کون دیوانہ درمیان میں آ گیا؟"

میں نے بے اختیار سر پیچھے گھمایا اور میرا دل اُچھل کر حلق میں آ گیا۔

سلطان شاہ کی کار کے ہیڈ لیمپس کی تیز روشنی میں دونوں گاڑیوں کے درمیان پتلی سڑک کے وسط میں ایک قوی ہیکل شخص دونوں بازو پھیلائے کھڑا تھا اور سلطان شاہ کی کار کی رفتار دم توڑ رہی تھی۔

"ٹھہرو، میں گاڑی پیچھے لیتی ہوں۔" مجھے نیچے اُترنے پر آمادہ پا کر ویرا نے تیز آواز میں کہا۔

"حماقت نہ کرو۔ گاڑی سڑک سے اُتار کر انجن اور بتیاں بند کر دو۔" میں نے سختی سے کہا۔ "وہ سمجھ رہا ہے کہ ہم رُکے بغیر آگے نکل گئے ہیں۔ ہماری طرف سے مداخلت کا اندیشہ ہوتے ہی وہ خطرناک ہو سکتا ہے۔"

یہ کہتے ہوئے میں اپنا ریوالور نکالتا ہُوا گاڑی سے اُتر گیا اور پنجوں کے بل اس خبیث کی طرف دوڑ لگا دی، جس کا بھیانک سایہ سڑک پر دُور تک کسی عفریت کی طرح پھیلا ہُوا تھا۔

وہ غالباً مسلح تھا اور اس کے تیور تو بہرحال دوستانہ نہیں معلوم ہوتے تھے۔ اس کا رُخ سلطان شاہ کی طرف تھا اور سلطان شاہ میرے مقابلے میں اجنبی کے عزائم سے زیادہ باخبر تھا۔ اس نے گاڑی لہرا کر بچتے ہوئے آگے گزرنا چاہا لیکن وہ شخص جھپٹ کر ادھر بھی کار کے سامنے آ گیا اور سلطان شاہ کو اپنی کار روک دینا پڑی۔

اس وقت تک میں ہیڈ لیمپس کی روشنی سے بچتے ہوئے لمبے لمبے قدموں سے دوڑتا ہُوا اُس کے خاصا قریب پہنچ گیا تھا اور ضرورت پڑنے پر بہ آسانی اس کا نشانہ بھی لے سکتا تھا مگر اُسی لمحے وہ جست لگا کر سلطان شاہ کے برابر والی نشست کے دروازے پر پہنچا۔ سلطان شاہ اس کے اسلحے کی للکارتی ہوئی نال سے بے بس ہو کر دروازہ غیر مقفل کر چکا تھا لہٰذا وہ دروازہ کھول کر اندر گھس گیا۔

اس سے پہلے کہ وہ سلطان شاہ کو روانہ ہونے پر مجبور کرتا، میں سلطان شاہ کے سر پر پہنچ گیا اور اُن دونوں میں سے کسی کو بھی بطورِ خاص مخاطب کیے بغیر ہینڈز اَپ کا نعرہ بلند کر دیا۔

اندھیرے کیبن میں اس شخص کی آنکھیں کسی وحشی درندے کی پیاسی آنکھوں کی طرح چمک رہی تھیں۔ میری آواز سنتے ہی اُس نے بے دریغ میری طرف فائر جھونک مارا۔ کھٹ کی ہلکی سی آواز کے ساتھ اس کے سائیلنسر لگے ہوئے پستول کی نال سے بارُود کا شعلہ لپکا اور کُھلی ہوئی کھڑکی میں سے نکل کر اندھیرے میں تحلیل ہو گیا۔ اگر میں نے تیزی کے ساتھ ایک طرف جُھک کر خود کو نہ بچایا ہوتا تو کھوپڑی صاف اُڑ گئی ہوتی۔

"چلو۔" اجنبی کی خوفناک غراہٹ میرے کانوں سے ٹکرائی۔ سلطان شاہ کو شاید اس وقت مجھ سے کسی معجزے کی اُمید تھی کیونکہ کار رینگتی ہوئی آگے بڑھی تھی۔ میں اگر چاہتا تو اسی لمحے کار کے کم از کم دو ٹائر ناکارہ کر کے اجنبی کو فرار ہونے سے روک سکتا تھا لیکن میں نے اس خیال کو عملی جامہ نہ پہنایا۔

لحظہ بھر کے لیے اس کی ایک جھلک دیکھ کر ہی میں نے اس پر چھائی ہوئی وحشت اور بربریت کا اندازہ لگا لیا تھا۔ وہ بظاہر زخمی نظر آ رہا تھا کیونکہ اُس کے چہرے پر سفّاکی کے ساتھ ہی کرب کی پرچھائیاں بھی نظر آئی تھیں۔ عین ممکن تھا کہ کسی بھی ناکامی پر وہ جھلا کر بے مقصد ہی سلطان شاہ کی کنپٹی میں پگھلا ہُوا سیسہ اُتار دیتا۔

میری چھٹی حس کہہ رہی تھی کہ اس کا جیکب کے مکان پر ہونے والے دھماکے سے کسی نہ کسی طرح گہرا تعلق تھا۔ یہ بھی ہو سکتا تھا کہ اُس نے دھماکے میں زخمی ہونے کے باوجود اوسان برقرار رکھتے ہوئے مین روڈ کی طرف جانے کے بجائے عقبی جنگل سے نکل کر فرار کا فیصلہ کیا ہو۔

ویرا کی کار کی طرف دوڑتے ہوئے میں سوچ رہا تھا کہ جیکب کے

قتل کے بعد اُس کے مکان سے بس غزالہ کا تعلق باقی رہ گیا تھا یا داؤد کے ذریعے ایلن بریز اور اُس کے ساتھیوں کا ذکر کیا تھا اور قوی امکان یہی تھا کہ بے آواز پستول کے زور پر سلطان شاہ کو لے جانے والا ایلن کا ساتھی ہو۔

"وہ اُسے لے گیا اور تم مُنہ دیکھتے رہ گئے" وہ مجھے آتے دیکھ کر دُور ہی سے بولی۔

"وہ بہت زیادہ مشتعل اور بِھرا ہُوا تھا۔ ذرا سی بھی مزاحمت ہوتی تو خون ریزی پر اُتر آتا۔ میرے پہنچتے پہنچتے وہ سلطان شاہ کو پستول کی زد پر لے چُکا تھا" میں نے کار میں سوار ہوتے ہوئے کہا۔ "اب جلدی چلو، ضروری نہیں کہ وہ لندن ہی جانے کا ارادہ رکھتا ہو"

سلطان شاہ کے گزر جانے کے بعد ویرا اپنی سیاہ کار کا انجن اسٹارٹ کر چکی تھی۔ میرا اشارہ پاتے ہی اُس نے کار تیزی سے آگے بڑھا دی، اسی کے ساتھ اگلی کار کی معدوم ہوتی ہوئی عقبی سُرخ روشنیاں بتدریج واضح ہونے لگیں۔

"مَیں نے اس کی بس ایک جھلک ہی دیکھی تھی۔" ویرا پُرجوش لہجے میں کہہ رہی تھی "میرا خیال ہے کہ وہ ایلن بریز ہی تھا اور یہاں سے اپنے زخم چاٹتا ہُوا واپس بھاگ گیا ہے"

"اس کا مطلب ہے کہ غزالہ بھی اب اس مکان میں نہیں رہی ہو گی" مَیں نے بے چینی سے پہلو بدلتے ہوئے کہا "ہو سکتا ہے کہ وہ بھی راستے کی تلاش میں جنگل میں بھٹک رہی ہو"

"اس وقت ہم اس کا انتظار نہیں کر سکتے۔ ایلن کو مہلت دی گئی تو وہ سلطان شاہ کو مار ڈالے گا۔ تم اُسے یہیں زیر کر لیتے تو ہم گاڑیاں نیچے اُتار کر جنگل میں چھپا سکتے تھے" وہ متاسفانہ لہجے میں بولی "بے سروسامانی کے عالم میں ایلن کے فرار سے ظاہر ہو رہا ہے کہ اس وقت ستارے غزالہ کا ساتھ دے رہے ہیں۔ وہ ہر مشکل مرحلے سے سُرخرو گزر رہی ہے۔ فی الحال اُسے اُس کے حال پر چھوڑ دینا ہی مناسب ہو گا"

"تم بھول رہی ہو کہ مَیں اُسے کھونے نہیں، تلاش کرنے کے لیے آیا ہُوں" مَیں نے تلخ لہجے میں کہا۔

"داؤد سے میرا پیچھا چھُوٹ گیا اور مَیں دوبارہ آزادانہ طور پر کام کرنے کی پوزیشن میں آ گئی تو یقین کرو کہ یہاں میرے اتنے وسائل ہیں کہ چوبیس گھنٹوں میں غزالہ کو تلاش کر لیا جائے گا۔ اُسے جیکب کے ذریعے اشارہ ضرور مل گیا ہو گا کہ تم کسی بھی وقت لندن پہنچنے والے ہو، وہ تم سے ملے بغیر یہ شہر نہیں چھوڑے گی"

بات کرتے کرتے اُس نے دھیمی آواز میں کار ریڈیو آن کر دیا، جس پر موسیقی کا پروگرام آ رہا تھا۔

"یہ کیا خرافات شروع کر دی، بند کرو اس لعنت کو" مَیں نے چڑچڑے لہجے میں کہا۔



"مَیں موسیقی نہیں سن رہی۔ مجھے خصوصی بلیٹن کا انتظار ہے" اُس نے میرے لہجے کی نقل اُتارتے ہوئے کہا "کسی بھی لمحے مقامی ریڈیو اسٹیشن سے دھماکے کے بارے میں خبر نشر کی جا سکتی ہے۔ اس خبر سے ہمیں کم از کم فوری طور پر اصل صُورتِ حال کا اندازہ ہو جائے گا"

"میری ناکام مداخلت نے ایلن کو چوکنا کر دیا ہو گا" میں نے سگریٹ سُلگاتے ہوئے اضطراری انداز میں کہا "وہ اپنے تعاقب کے امکان پر بھی نظر رکھے گا۔ سمجھ میں نہیں آتا کہ ہم سلطان شاہ کے لیے کیا کر سکیں گے؟"

"وہ بے ساختہ ہنس پڑی "مجھے بس اگلے کراسنگ کا انتظار ہے۔ مجھے اُمید ہے کہ وہ سیدھا ہی جائے گا اور میں دوسرا راستہ اختیار کر کے تیز رفتاری سے دوبارہ اسی سڑک پر اس سے آگے نکل جاؤں گی۔ وہ احمق کی طرح پیچھے گھُورتا رہ جائے گا اور ہم آگے سے اُسے بلاک کر لیں گے"

مَیں نے محسوس کیا کہ وقت گزرنے کے ساتھ آہستہ آہستہ اس کی خود اعتمادی بحال ہوتی جا رہی تھی۔

اگلے کراسنگ پر وہی ہُوا، جس کی ویرا اُمید کر رہی تھی۔ سلطان شاہ کی گاڑی کراسنگ سے سیدھی نکلتی چلی گئی اور ویرا نے رفتار بڑھاتے ہوئے اپنی کار بائیں طرف گھمائی۔ ویرا نے مشاقانہ تیز رفتاری کا مظاہرہ کرتے ہوئے چند موڑ کاٹے اور پھر اُسی سڑک پر کئی میل آگے نکل آئی، جس سے اُس نے راستہ کاٹا تھا۔

سڑک پر کافی پیچھے بس ایک ہی کار کے ہیڈ لیمپس چمک رہے تھے، جو میرے اندازے کے مطابق سلطان شاہ کی کار کے تھے۔

آگے نکل آنے کے بعد بس ایک ہی خطرہ تھا کہ اگر ایلن نے راستے میں اچانک ہی کہیں مُڑنے کا فیصلہ کر لیا تو ہمیں واپس گھُوم کر اُس تک پہنچنا دُشوار ہو جاتا۔ اس امکان کے پیشِ نظر ویرا نے سڑک کے اُسی سیدھے حصّے پر کارروائی کا آغاز کرنے کی نیت سے اپنی گاڑی کی رفتار کم کرنا شروع کر دی۔

"ڈیش بورڈ میں پلاسٹک کی گیندیں سی پڑی ہوئی ہیں، درمیانی فاصلہ کم رہ جائے تو دو گیندیں پیچھے سڑک پر اُچھال دینا، اس کے بعد کام آسان ہو جائے گا" ویرا نے پُرسکون لہجے میں کہا۔

"ان گیندوں میں کیا ہے؟" مَیں نے تاریک ڈیش بورڈ میں ٹٹولتے ہوئے سوال کیا۔

"یہ در حقیقت گیس بم ہیں، جو ذرا سی ضرب لگنے پر بے آواز پھٹ جاتے ہیں۔ یہ بھاری گیس بم پھٹنے کی جگہ پر خاصے رقبے میں عام موسمی حالات میں دس بارہ منٹ تک اتنی مقدار میں موجود رہتی ہے کہ محض اس میں سے گزرنے پر آدمی بے ہوش ہو جاتا ہے۔ اس کے علاوہ ایلن کو زیر کرنے کی کوئی صُورت نہیں ہے"

"پھر تو سلطان شاہ بھی بے ہوش ہو جائے گا"

"امکان یہی ہے لیکن اسے اتنی مہلت مل جائے گی کہ گاڑی روک لے، کسی حادثے کا ڈر نہیں ہے۔ ایلن کے ہاتھ پیر باندھ کر دوسری گاڑی تم ڈرائیو کر لینا"

"اور یہ بے ہوشی کتنی دیر قائم رہے گی؟"

"زیادہ سے زیادہ آدھا گھنٹا... ہو سکتا ہے کہ وہ اس سے پہلے ہوش میں آ جائیں"

پھر کیبن میں صرف ریڈیو سے اُبھرنے والی موسیقی کی دھیمی آواز باقی رہ گئی۔

"اب فاصلہ مناسب ہے" ویرا نے عقب نما آئینے میں دیکھتے ہوئے کہا۔ مَیں نے گردن گھُما کر پچھلی گاڑی کا جائزہ لیا اور اپنی سمت کا شیشہ اُتار کر دو گیندیں ایک ساتھ پیچھے اُچھال دیں۔

دھوئیں کے وہ بے آواز بم پھینکنے کے بعد مَیں پیچھے کا جائزہ لینے کے لیے دوبارہ واپس مُڑا تھا لیکن وہاں فضا صاف تھی۔ سلطان شاہ کی کار کے ہیڈ لیمپس کی روشنی میں کہیں کوئی کثیف غبار نظر نہیں آ رہا تھا۔

میرے دیکھتے ہی دیکھتے سلطان شاہ کی کار سڑک پر لہرائی اور پھر یک بیک اُس کی رفتار کم ہوتے ہوتے صفر رہ گئی۔ اس کے ہیڈ لیمپس بدستور روشن تھے۔

ویرا نے اپنی کار روک کر تیزی سے ریورس کی اور پچھلی کار کے قریب لے گئی۔

"خدا کا شکر ہے" نیچے اُترتے ہی میں سلطان شاہ کی آواز سُن کر حیران رہ گیا "مجھے تشویش ہونے لگی تھی کہ تم لوگ کہاں رہ گئے ہو لیکن تم ہم سے آگے کیسے پہنچ گئے؟"

"یہ بتاؤ کہ تم ہوش میں کیسے ہو؟" ویرا نے نیچے آ کر تحیّر آمیز لہجے میں سوال کیا۔

"مَیں نے سوچا کہ ایک وقت میں تمہارے لیے ایک ہی بے ہوش کافی ہو گا" وہ ہنستے ہوئے بولا "دراصل یہ اُلّو کا چرخا میری طرف متوجہ تھا اور میں سامنے دیکھ رہا تھا۔ میں نے اپنی گاڑی کی روشنی میں تمہاری کار سے گیندیں گرتے دیکھ کر ہی خطرہ بھانپ لیا تھا۔ میرے وہم و گمان میں بھی نہیں تھا کہ اگلی کار میں تم لوگ ہو گے۔ پھر جوں ہی نتھنوں سے نامانوس سی میٹھی میٹھی بُو ٹکرائی، مَیں نے سانس روک لیا۔ چند ثانیوں بعد وہ بُو صاف ہوئی تو دوبارہ سانس لینے لگا۔

"پھر تمہاری کار کیوں لہرائی تھی؟" ویرا نے پوچھا۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے اُسے سلطان شاہ کی وضاحت پر پوری طرح یقین نہ آ سکا ہو۔

"اس گوریے کو کچھ اندازہ ہی نہ ہو سکا اور وہ گہرے گہرے سانس لیتا اچانک کسی لاش کی طرح میرے اُوپر آ رہا" اس نے اپنے ہاتھ میں دبے ہوئے پستول کا سیفٹی کیچ چڑھاتے ہوئے کہا "گاڑی روک کر اُسے واپس اُس کی سیٹ میں ٹھونس رہا تھا کہ تمہاری کار رُک کر پیچھے آتی نظر آئی اور میں پستول سنبھال کر مقابلے کے لیے تیار ہو گیا۔

اس اثناء میں ویرا سلطان شاہ والی کار کی پسنجر سیٹ کے قریب پہنچ چکی تھی "میرا اندازہ درست تھا، یہ ایلن بریز ہی ہے" اُس کی مسرّت آمیز آواز سُنائی دی "اور مجھے خوشی ہے کہ یہ بُری طرح زخمی ہے۔ اس کا بایاں شانہ اور پوری آستین خون میں تر ہے"

بے ہوش شکار کا جائزہ لے کر اُس نے کیبن لائٹ بُجھا دی۔ پہلے میرا ارادہ اسی طرح سلطان شاہ کی کار میں منتقل ہونے کا تھا تاکہ ایلن ہوش میں آ کر اُس کے لیے دُشواریاں پیدا نہ کر سکے لیکن آخری لمحے پر مَیں نے اپنا ارادہ تبدیل کر دیا۔

اگر ایلن راستے میں ہوش میں آ جاتا تو اس سے ویرا کی موجودگی میں بازپُرس زیادہ سود مند ثابت ہو سکتی تھی لہٰذا اس کے سائیلنسر لگے ہوئے پستول پر قبضہ کرنے کے بعد میں نے سلطان شاہ کی مدد سے اُسے ویرا کی کار کی عقبی نشست پر ڈال دیا اور ڈکی سے رسّی کے چند مضبوط ٹکڑے لے کر اُسی کے برابر میں بیٹھ گیا۔

وہ ساری کارروائی کسی مداخلت کے بغیر نہایت سکون کے ساتھ مکمل ہوئی اور ہم ایک بار پھر پُرانی ترتیب کے ساتھ لندن کی طرف روانہ ہو گئے۔

ایلن بریز کے ہاتھ پیر باندھنے کے بعد میں نے اُس کی جیبوں سے بھرا ہُوا فاضل میگزین گولیوں کی ایک تھیلی سمیت نکال لیا اور پھر چلتی کار میں اگلی نشست پر ویرا کے پہلو میں پہنچ گیا۔

"کوئی ہوش میں لانے والی گیند ہو تو اب وہ بھی دے دو مجھے"

"فکر نہ کرو، یہ جلد ہی ہوش میں آ جائے گا" وہ تسلّی آمیز لہجے میں بولی "میں ویسے بھی واپسی کے لیے لمبا راستہ اختیار کروں گی تاکہ اس کا معاملہ راستے ہی میں نمٹ جائے"

"کہیں پولیس پارٹی ٹکرا گئی تو یہ بے ہوش قیدی ہم تینوں کو لے ڈوبے گا"

"فکر نہ کرو، یہ پاکستان نہیں ہے۔ یہاں پولیس بلاجواز شریف شہریوں کو روک کر ہراساں نہیں کرتی"

مَیں فوری طور پر کچھ نہ بول سکا۔ میرے ذہن میں وہ خبریں اُبھر آئیں جو پولیس کی عام کارکردگی سے متعلق تھیں۔ پُرنور بستیوں میں گنا ہوں کے جزیروں اور قحبہ خانوں سے بامعاوضہ چشم پوشی اختیار کرنے والے افسروں اور اہلکاروں نے بارہا شادی شدہ جوڑوں کو آوارگی کے جُرم میں زنداں کی سیر کرائی تھی اور نکاح نامے کے بغیر ان دُکھیاروں کی گلو خلاصی کی کبھی کوئی صُورت نہیں بن سکی تھی۔ مجرموں کے بدلے بے گناہوں کو اُلٹا لٹکا کر جُوتے کے زور پر ناکردہ گناہوں کا اقبالی بیان لینے کے واقعات بھی اِکا دُکا ہی تھے اور وہاں پولیس کی محتاط روی کا یہ عالم تھا کہ شریف

شہریوں کی آزادی کی آڑ میں ویرا جیسی مجرمہ بھی پناہ کی اُمید رکھتی تھی۔

"میں غزالہ کے بارے میں فکرمند ہوں، تمہارا ریڈیو بھی اس واردات کے بارے میں ابھی تک خاموش ہے۔"

"اور مجھے حیرت ہے کہ ایلین اس حال کو کیسے پہنچا۔ پتا نہیں تم لوگ کسی مٹی کے بنے ہوئے ہو کہ کسی کو خاطر میں ہی نہیں لاتے میرے لیے تمہارے ہاتھوں کالاہان کا قتل ہی کم حیرت ناک نہیں تھا کہ تم نے فرنیکی کو بھی ٹھکانے لگا دیا اور اب غزالہ ایک چھلاوا بنی ہوئی ہے۔ دیکھنے میں ایسی نازک لگتی ہے کہ پستول تھامے تو کلائی میں موچ آ جائے۔"

"بس بس، مجھے بہلانے کی کوششیں نہ کرو۔" میں نے اُسے خاموش کر دیا۔ "یہ سب اتفاقات ہیں، جن کے سہارے وہ زیادہ دن خود کو محفوظ نہیں رکھ سکتی۔"

اس کے بولنے سے قبل ہی ریڈیو سے موسیقی ختم ہو گئی اور اناؤنسر ایک اہم خبر نشر کرنے لگا۔

چند روز قبل ایسکیموز آرمز میں دوپہر کے کھانے کے وقفے کے دوران ذبح کر دیے جانے والے، وہاں کے بارٹنڈر، جیکب کے مکان میں جو عموماً ویران پڑا رہتا تھا، ایک ہولناک دھماکا ہوا، جو آتشگیر مادوں کے ماہرین کے ابتدائی اندازوں کے مطابق ٹرائی نائٹرو ٹولین یا بارود کا تھا، جو ڈائنامائیٹ کی شکل میں برآمدے کے کسی حصے میں پوشیدہ تھا۔ دھماکے سے عمارت کا اگلا حصہ مکمل طور پر تباہ ہو گیا تھا۔ آگ پر قابو پانے کی کوششیں جاری تھیں۔ اس اثنا میں اس ایک منزلہ مکان کے ملبے سے پانچ سفید فام مردوں کی مسخ شدہ لاشیں اور ایک بے ہوش زخمی کو نکالا گیا تھا۔ بظاہر وہ پانچوں براہ راست بارودی دھماکے کی زد میں آئے تھے، جس کے نتیجے میں ان کے بعض اعضا اُڑ گئے تھے۔ اس مکان کے قریب گھاس کے میدان میں ایک سیاہ کرسلر کار کھڑی ہوئی ملی تھی، جس کا کوئی دعوے دار نہیں مل سکا تھا۔ پولیس کا خیال تھا، کار کا تعلق مرنے والوں اور زخمی سے تھا۔ زخمی کو طبی امداد دی جا رہی تھی اس کے ہوش میں آنے پر اہم انکشافات کی توقع تھی۔

نشریے کے اختتام پر شہریوں سے اس معاملے میں پولیس کی مدد کی اپیل کی گئی تھی۔

خصوصی بلیٹن کے بعد ہی سرے کے علاقے میں سنگین جرائم کی شرح اور ان کے سدباب پر ایک پروگرام کا آغاز ہو گیا اور میں نے ریڈیو آف کر دیا۔

"میرا اندازہ درست ہی نکلا۔" ویرا ایک گہرا سانس لے کر بولی۔ "پوری خبر میں غزالہ کے بارے میں کوئی مبہم سا اشارہ بھی نہیں ہے۔"

"ایلین بریز کا نام بھی نہیں لیا گیا۔" میں نے کہا۔ "خدا کرے کہ غزالہ بھی کسی نہ کسی طرح اس علاقے سے نکلنے میں کامیاب ہو گئی ہو۔ جیکب کے مکان کے حوالے سے یہ قصہ بھی کاؤنٹری اور ایسکیموز آرمز کے واقعات سے مربوط کر لیا جائے گا اور وہ ناقابلِ بیان خطرات میں گھر جائے گی۔"

"تم احمق ہو۔" وہ ہنستے ہوئے بولی۔ "یہ کڑیاں ملنا اُس کے حق میں سود مند ہے۔ اس کا نام ابھی تک پولیس ریکارڈ پر نہیں آ سکا ہے۔ وہ سب نیلی آنکھوں والی سونیا کو ہی تلاش کرتے رہیں گے۔"

ریڈیو سے میں نے جو کچھ سُنا، وہ میرے لیے توقعات سے کہیں زیادہ سنگین تھا۔ پانچ لاشوں کے ساتھ ایک زخمی قیدی اور ایلین بریز کو شامل کر کے وہی تعداد بنتی تھی، جو داؤد کے بیان کے مطابق جیکب کے مکان پر دھاوا بولنے والوں کی تھی۔ اگر وہ سب غزالہ ہی کی کسی تدبیر کے نتیجے میں ہلاک اور زخمی ہوئے تھے تو غزالہ کی صلاحیتیں قابلِ رشک تھیں۔ وہ جیکب کے مکان میں تنہا پناہ گزین تھی۔ وہاں جانے والوں نے غزالہ کی انتقامی کارروائی کا نشانہ بننے سے قبل اسے چار دیواری سے باہر نکالنے یا خود اندر گھسنے کی ہر ممکن کوشش کی ہو گی، جس میں وہ بُری طرح ناکام رہے اور غزالہ نے چالاکی سے کام لیتے ہوئے اُن سب کو ایک جگہ جمع ہونے پر مجبور کر کے اُن پر دھماکا خیز آتشگیر مادہ پھینکا یا برآمدے پر پہلے سے پوشیدہ کسی ڈائنامائیٹ کے اگنیشن سسٹم کو محفوظ فاصلے سے آن کر کے اُنھیں اپنے لہو میں نہانے پر مجبور کر دیا۔

جائے واردات سے فرار ہونے والے تعداد میں دو تھے جن میں سے ایک ظالم اور دوسرا مظلوم تھا اور دونوں ہی بظاہر پولیس یا قانون کی دسترس سے باہر نکل چکے تھے مگر تقدیر اٹل ہوتی ہے۔ ہوس اور بربریت کا پُجاری زخمی حالت میں اتفاقی طور پر ہمارے ہاتھ آ چکا تھا اور غزالہ کو رات کے گھور اندھیرے نے پناہ فراہم کر دی تھی۔ حالات جس رُخ بہہ جا رہے تھے، اس کی بنا پر اُمید یہی تھی کہ پولیس پوری تندہی کے ساتھ سونیا کی تلاش کی مہم میں مصروف رہے گی اور غزالہ کو ایک بار پھر کسی محفوظ ٹھکانے تک پہنچنے کی مہلت مل جائے گی۔

"کس قدر پُراعتماد تھا داؤد اپنے آدمیوں کے بارے میں۔" ویرا زہریلے لہجے میں بولی۔ "اب وہ ساری رات بیٹھا اُن کا انتظار ہی کرتا رہے گا۔"

"کیا وہ ریڈیو سُننے کا عادی نہیں ہے؟" میں نے سادگی سے دریافت کیا۔

اندھیرے میں وہ مجھے گھور کر رہ گئی۔

اسی لمحے مجھے داؤد کی دھمکی یاد آ گئی۔ اس نے آپریٹس پر گفتگو کرتے ہوئے ہمیں تنہا ہو کر رات دس بجے ٹاور ہل ٹیوب اسٹیشن کے باہر پڑی ہوئی چوبی بینچوں پر پہنچنے کا حکم دیا تھا۔ حکم عدولی کی صورت میں جن بدترین نتائج کی دھمکی دی گئی تھی، ان میں غزالہ کے ساتھ بدسلوکی کا پیغام پنہاں تھا۔ اگر اس رات غزالہ ایلین بریز یا اس کے آدمیوں کے ہاتھ لگ گئی ہوتی تو میری بازی ختم ہو جاتی اور مجھے غزالہ کی خاطر خود کو بے بسی کے عالم میں داؤد کے بھیجے ہوئے تیسرے درجے کے مقامی غنڈوں کے حوالے کرنا پڑ جاتا۔

اس بارے میں وہ اتنا پُریقین تھا کہ اس نے ہماری سرے روانگی کو وقت اور پٹرول کی بربادی قرار دیا تھا۔ شاید اسے توقع تھی کہ ہمارے سرے پہنچنے سے پہلے ہی وہاں کھیل ختم ہو چکا ہو گا اور اس کے آدمی غزالہ کو اپنا قیدی بنا کر لندن کی شہری حدود میں داخل ہو چکے ہوں گے۔

"تمہارا کیا خیال ہے؟ وہ دس بجے ٹاور ہل اسٹیشن پر آئے گا؟" میں نے ویرا سے پوچھا۔

"ریڈیو سُننے کے بعد بھی دوڑا آیا تو اس سے بڑا احمق کوئی نہ ہو گا۔" وہ جلے کٹے لہجے میں بولی۔

میں ہنس پڑا۔ "مرچیں نہ چباؤ، اب میں سنجیدہ ہوں۔"

"میں بھی رنجیدہ نہیں ہوں۔" وہ بدستور اسی لہجے میں بولی۔ "سب سے بڑی بات تو یہ ہے کہ ایسے کام وہ خود نہیں کرتا، اپنے گُرگوں کو دوڑانے کا عادی ہے۔"

"یعنی کوئی نہ کوئی ضرور پہنچے گا؟" میں نے اُسے منانے کے لیے تائید طلب لہجے میں سوال کیا۔

"امکان یہی ہے۔ وہ آخری نتیجہ سامنے آنے تک اپنے فیصلوں پر قائم رہتا ہے اور پورے اختیار کے ساتھ اس پر عمل بھی کراتا ہے۔" اس کا لہجہ قدرے مصالحانہ ہو گیا۔ "آخر تم کہنا کیا چاہ رہے ہو؟"

"کیوں نہ وہاں بھی چھاپا مارا جائے؟"

"میں بلاوجہ یہ خطرہ مول نہیں لوں گی۔ ہمارا وار کارگر رہا تو اس کا کوئی معمولی آدمی مارا جائے گا۔ ہم سے چُوک ہوئی تو اسے بہت بڑی کامیابی حاصل ہو گی، جس کا امکان زیادہ ہے۔ ہمیں تو احمقوں کی طرح ایک چوبی بینچ پر بیٹھ کر محض انتظار ہی کرنا ہے۔ اس کے آدمی کسی بھی سمت سے آ سکتے ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ وہ تعداد میں کئی ہوں اور ہم ان سے مقابلہ ہی نہ کر سکیں، وہ ہمیں چوہوں کی طرح گھیر لیں گے۔"

"میں اُسے ایلین بریز کے حشر سے آگاہ کر کے بس یہ جتانا چاہتا ہوں کہ وہ ہمارے سامنے بالکل بے بس ہے۔ اس کے وسائل ہمارا راستہ نہیں روک سکتے۔"

"بڑی آسان ترکیب ہے یہ جتانے کی۔ ایلین بریز کے کالر سے ایک رقعہ باندھ دو۔ ٹاور ہل اسٹیشن کے لیے ساتواں انجن اور بازپُرس کے بعد ایلین کی لاش کسی کوڑا گھر میں پھینک کر ٹرانسمیٹر پر داؤد کو آگاہ کر دینا کہ ایلین وہاں بے چینی کے ساتھ اس کا منتظر ہے۔"

"تمہاری یہ تجویز معقول ہے۔" میں نے اس سے اتفاق کرتے ہوئے کہا۔ "یہ تو بتاؤ کہ کیا تم نے ایلین کو ہلاک کرنے کا فیصلہ کر لیا ہے۔"

"یہ شخص کسی بھی وقت ہمارے خلاف ایک اہم گواہ بن سکتا ہے۔" وہ خشک لہجے میں بولی۔ "پھر وہ لوگ خود اپنے آدمیوں کو گاجر مولی سے زیادہ نہیں سمجھتے۔ تم میری پیش گوئی لکھ کر رکھ لو کہ جیکب کے مکان سے زخمی حالت میں گرفتار کیا جانے والا ہوش میں آ کر بیان دینے سے پہلے ہی مار ڈالا جائے گا اور اگر اس نے ہوش میں آ کر پولیس کے سامنے ایلین بریز کا نام لے لیا تو داؤد خود ہی ایلین کو بھی مروا دے گا۔ یہ لوگ اپنا اقتدار انسانی لاشوں کے سہارے قائم رکھتے ہیں، پھر کیوں نہ پہل کا فائدہ ہم خود ہی اُٹھائیں۔"

"تم تو اس طرح بات کر رہی ہو جیسے داؤد سدا سے یہیں رہ رہا ہو۔"

"اسے یہاں شی کا بے عمل مہمان نہ سمجھو، وہ اس کی مکاری تھی۔" وہ بولی۔ "یہاں بھی اسے وہی مراعات حاصل ہیں، جو پاکستان میں تھیں۔ مقامی بڑوں کے مشورے سے وہ اپنے فیصلے نافذ بھی کر سکتا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ موجودہ مخصوص حالات میں ہماری بیخ کنی کے لیے خاصی نفری براہ راست اس کی تحویل میں دے دی گئی ہو۔"

"میں ایلین کی لاش کے ساتھ اپنی یا تمہاری کوئی تحریر چھوڑنے کے حق میں نہیں ہوں۔" میں نے سوچتے ہوئے کہا۔ "اسے اب جلد ہی ہوش میں آنا چاہیے۔"

"پیچھے جا کر ہلانے جلانے کی کوشش کرو تو شاید جلدی آنکھیں کھول دے گا۔" اس نے کہا اور میں اس کے مشورے پر عمل کرتے ہوئے عقبی نشست پر چلا گیا۔

تھوڑی دیر بعد میری کوشش بارآور ہوئی اور ایلین نے مُنہ ہی مُنہ میں بڑبڑاتے ہوئے آنکھیں کھولیں اور سیٹ پر سیدھا ہونے کی کوشش کرنے لگا۔

بے دست و پا ہونے کی وجہ سے اُسے صورتِ حال کو سمجھنے میں دیر نہیں لگی۔ اُس نے غراتے ہوئے مجھ سے میری اصلیت کے بارے میں سوال کیا تھا۔

"دوستوں میں سے ہوتے تو تم اس حال کو نہ پہنچے ہوتے۔" میں نے کہا۔

"چاہتے کیا ہو مجھ سے؟" اُس کی آواز دبنگ تھی، مجھے حیرت تھی کہ اس کی آواز میں بائیں بازو کے زخم کی تکلیف کا کوئی اثر نہیں تھا۔

"جہاں اور جس کام سے گئے تھے، اس کے بارے میں بلاکم و کاست سب کچھ بتاتے چلے جاؤ، اس سے آگے ہمیں کوئی غرض نہیں۔"

"شاید تمہیں علم نہیں کہ تم بے خبری میں کس سے اُلجھ بیٹھے ہو۔ یہ معاملہ بہت سنگین ہے، ہو سکتا ہے کہ یہ جسارت تمہیں مہنگی پڑ جائے۔ میرا مشورہ مانو تو میرے ہاتھ پیر کھول کر مجھے یہیں اُتار دو، میں وعدہ کرتا ہوں کہ اپنے خونخوار ساتھیوں کو تمہاری مداخلت کے بارے میں کچھ نہیں بتاؤں گا اگر انھیں تمہارے بارے میں بھنک بھی مل گئی تو وہ تمہیں زندہ نہیں چھوڑیں گے۔"

"اس سے نرمی سے بات مت کرو، یہ سیدھی طرح زبان کھولنے والوں میں سے نہیں ہے۔" ویرا نے سرد لہجے میں انگریزی میں کہا اور وہ ویرا کی آواز سنتے ہی مضطرب ہوگیا۔

"اوہ، کیا یہ مادام ویرا کی آواز تھی؟" اس نے تجسس آمیز لہجے میں سوال کیا۔

"غنیمت ہے کہ تم نے آواز سے پہچان لیا لہٰذا اب جو کچھ پوچھا جا رہا ہے، اس کا جواب دیتے جاؤ، ورنہ میں بلاوجہ اپنا وقت برباد کرنے کی عادی نہیں ہوں۔" ویرا نے درشت لہجے میں کہا۔

"میں یہ سمجھنے سے قاصر ہوں کہ مجھے اس طرح کیوں باندھا گیا ہے؟" وہ احتجاج آمیز لہجے میں بولا۔ "مادام کو علم ہونا چاہیے کہ مجھے جو حکم دیا گیا تھا، میں اسی کی تعمیل کر رہا تھا۔"

"جو کچھ تم کرنے والے تھے، وہ شاید شی کے مفادات کے خلاف تھا؟" ویرا کی سرد آواز گونجی۔

"مفادات کے خلاف؟" اس کی آواز میں تحیر آمیز احتجاج تھا۔ "یہ تم کیا کہہ رہی ہو مادام؟ مجھے مسٹر ایکس نے اس کام پر مامور کیا تھا اگر اس سے کوتاہی ہوئی ہے تو میں اس کا ذمے دار نہیں ٹھہرایا جا سکتا۔ بڑوں کے غلط فیصلے کا عتاب نیچے والوں پر ڈالنا سراسر زیادتی ہے۔"

اس کی گفتگو سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ اس وقت بھی ویرا کو تنظیم کے بڑوں میں شمار کر رہا تھا۔ اسے علم نہیں تھا کہ پچھلی رات ویرا نے کھل کر باغیانہ روش اپنالی تھی۔

"مسٹر ایکس یہاں مہمان ہے۔" ویرا کی آواز میں شوگر کوئین کا تحکم پیدا ہوگیا تھا۔ "اس نے ذاتی عداوت میں اپنے اختیارات سے تجاوز کیا ہے۔ جواب طلبی اسی سے ہوگی مگر تمہارا بیان ضروری ہے۔"

"اوہ!" اس کے منہ سے ایک گہرا سانس برآمد ہوا۔ "اچھا ہی ہوا کہ میں اپنے مشن میں ناکام رہا۔ وہ لڑکی اٹھالی جاتی تو شاید میں بھی سزا سے نہ بچ پاتا کیونکہ مسٹر ایکس نے لڑکی کو زیر کرنے کے بعد مجھے اس پر پورے تصرف کی آزادی دے دی تھی۔ اب میری سمجھ میں آیا کہ یہ اس کا کوئی ذاتی معاملہ تھا، ورنہ ہم میں ایسا انعام کون کسی کو دیتا ہے۔"

بے اختیار میرا ہاتھ چل گیا۔ منہ پر بھرپور تھپڑ کھا کر ایلن بریز کے حلق سے غضب ناک غراہٹ آزاد ہوئی تھی۔ "یہ زیادتی ہے، مادام میں یہ توہین برداشت نہیں کر سکتا۔"

"تم بھول رہے ہو ایلن کہ اس وقت مجبور ہو... تم جس لڑکی کی بات کر رہے ہو، وہ رتبے میں مجھ سے کم نہیں ہے۔ کیا تم کسی کی زبان سے میری تضحیک برداشت کر سکو گے؟"

"یقیناً نہیں۔" وہ بڑبڑایا تھا۔ "غلطی میری ہے، مجھے محتاط رہنا چاہیے تھا۔"

"اب من وعن سب کچھ بتاتے چلے جاؤ۔" ویرا نے تندلہجے میں کہا۔

"مجھے پہلے ہی سمجھ لینا چاہیے تھا کہ وہ کوئی عام عورت نہیں۔" ایلن بریز کا لہجہ معتاسفانہ ہوگیا تھا۔ "ویسے تو تم مجھ پر اکثر مہربان رہی ہو لیکن تمہاری صلاحیتوں کا سب کو اعتراف ہے... مسٹر ایکس سے اس معاملے میں کڑی بازپرس ہونا چاہیے۔ اس نے مجھ سے کہا تھا کہ سرے کے ایک مکان میں ایک خوبصورت ایشیائی لڑکی مقیم ہے، بس بالوں سے پکڑ کر اس کے قدموں میں لا ڈالنا ہے مگر وہ لڑکی... خدا کی پناہ، وہ چھلاوے سے کم نہیں تھی۔ وہ مکان میں ہر طرف سے محصور تھی اور مکان کے ہر آہنی حصے میں اس نے خطرہ بھانپتے ہی بجلی دوڑا دی تھی۔ اس نے ہمیں مکان سے دور رکھنے کے لیے ہم پر گولیاں بھی چلائیں، اس کے پاس کوئی بے آواز ہتھیار تھا پھر مجھ سے اشتعال کے عالم میں حماقت ہوئی اور میں نے اسے عام سی لڑکی سمجھتے ہوئے کمین گاہ سے بلند آواز میں دھمکی دی کہ وہ تنہا ہے اور ہم سات مردوں کا دیر تک مقابلہ نہیں کر سکتی۔ وہ اس کے باوجود کافی دیر تک مزاحمت پر تلی رہی۔ آخر کار ہم نے ایک انوکھی تجویز سوچی اور اس مکان کو بجلی فراہم کرنے والے تار کاٹ ڈالے۔ اندھیرا ہوتے ہی اس نے خوفزدہ ہونے کی اداکاری کرتے ہوئے ہماری تعداد پر بے یقینی کا اظہار کرنا شروع کر دیا۔ میں اس کی چال کو نہ سمجھتے ہوئے اس سے بحث میں الجھ گیا اور بات یہاں تک آ گئی کہ اگر کسی نے اس کو چھونے کی کوشش بھی کی تو وہ اپنی زندگی کی پروا کیے بغیر سب کچھ تباہ کر دے گی۔ ہاں اگر ہم ساتوں برآمدے میں جمع ہو کر اسے اپنی تعداد اور نیک نیتی کا یقین دلا دیں تو وہ رضاکارانہ طور پر خود کو ہمارے حوالے کر دے گی۔ میں سوچ بھی نہیں سکا کہ وہ ہمیں گھیر رہی تھی۔ میں نے اسے فریب دینے کی نیت سے اس کی شرط تسلیم کر لی۔ براؤن ڈرتے ڈرتے سب سے پہلے برآمدے میں گیا لیکن اندھیری کھڑکیوں سے اس پر کوئی فائر نہیں ہوا تو یکے بعد دیگرے میرے باقی ساتھی بھی برآمدے میں پہنچ گئے مگر جب میں سب سے آخر میں سیڑھیاں طے کر رہا تھا، اچانک برآمدے میں خوفناک دھماکا ہوا۔ ملبے کے ٹکڑوں نے مجھے زخمی اور حواس باختہ کر دیا اور میں اپنے ساتھیوں کی دلدوز چیخوں کی پروا کیے بغیر اندھا دھند وہاں سے بھاگ نکلا۔ مجھے پورا یقین ہے کہ اس نے جہاں ہم سب کو اکٹھا کیا تھا، وہاں طاقتور ٹائم بم پوشیدہ تھا جس کا کنکشن بجلی نہ ہونے کی صورت میں کسی بیٹری سے منسلک تھا۔ میں دیوانہ وار انداز میں جنگل کی پتلی سی پٹی عبور کر کے عقبی سڑک پر نکلا تھا۔ اس کے بعد جو کچھ ہوا اس سے شاید تم بے خبر نہیں ہو۔"

میں اس کا بے آواز، بھرا ہوا پستول سنبھالے، اس کے پہلو میں اور خاموش بیٹھا ہوا تھا۔ اس کی کہانی سنتے ہوئے غرور سے میرا سینہ پھولتا جا رہا تھا۔

"اس لڑکی کو اپنے لہجے پر پورا عبور تھا مادام!" وہ سحرزدہ انداز میں کہہ رہا تھا۔ "اس کی آواز سے آخر تک یہی اندازہ ہوتا رہا کہ وہ خوفزدہ ہوگئی تھی۔ دھماکا ہونے تک ہم اپنی کامیابی کے بارے میں ہر طرح پر یقین تھے۔ پتا نہیں، خود اس کا کیا حشر ہوا ہوگا اگر دھماکے میں ذرا بھی تاخیر ہوتی تو شاید اس وقت میں تمہیں یہ کہانی سنانے کے لیے زندہ نہ ہوتا۔ میرے ساتھی مرے نہیں تو زندگی بھر کے لیے معذور ضرور ہوگئے ہوں گے۔"

لمحہ بھر کے سکوت کے بعد ویرا کی سپاٹ آواز ابھری۔ "ایلن کے ہاتھ پیر کھول دو، یہ بے قصور ہے۔"

اس کے نادرشاہی حکم پر میں سٹپٹا کر رہ گیا۔ تھوڑی دیر قبل وہ ایلن کو ہلاک کرنے کا فیصلہ کر چکی تھی اور اب مجھے اس کے ہاتھ پیر کھولنے کا حکم دے رہی تھی۔ ایلن کے جثے کو دیکھتے ہوئے مجھے پورا یقین تھا کہ ایک بار آزادی مل جانے کے بعد وہ نہتا ہوتے ہوئے بھی آسانی کے ساتھ زیر نہیں کیا جا سکے گا۔

مگر اس وقت وہ مادام ویرا یا شوگر کوئین کا روپ اختیار کر چکی تھی لہٰذا اس کے حکم سے سرتابی کی گنجائش ہی نہیں تھی۔ میں نے ایلن کے ہاتھوں کی بندشیں کھولیں تو پیروں پر بندھی ہوئی رسی اس نے خود کھول ڈالی۔

"بہت بہت شکریہ مادام!" وہ سیٹ پر اپنی پوزیشن درست کرتے ہوئے بھرائی ہوئی آواز میں بولا۔ "مجھے تم سے ایسے ہی انصاف کی توقع تھی۔ میں بہت زیادہ زخمی ہوں، اجازت ہو تو سگریٹ سلگا لوں؟"

مادام کے دربار سے فوراً ہی اجازت صادر ہوگئی اور ایلن نے بے صبری کے ساتھ جیبیں ٹٹول کر سگریٹ سلگالی۔ اس نے میرے ہاتھ میں دبے ہوئے اپنے پستول کے بارے میں ایک لفظ بھی نہیں کہا تھا البتہ غور سے میرا جائزہ ضرور لیا تھا۔

"برا نہ مانو تو ایک سوال کر لوں مادام؟" سگریٹ کا دھواں اگلتے ہوئے اس نے سوال کیا۔

"آج تم موت کے منہ سے بال بال بچے ہو، تمہیں کھلی چھوٹ ہے۔" ویرا نے کہا۔

"یہ بات میری سمجھ میں نہیں آئی کہ ہمارے معاملات میں یک بیک ایشیائی کیوں اتنے زیادہ فعال ہوگئے ہیں۔ کیا ہم لوگ معاملات سنبھالنے کے لیے ناکافی تھے؟"

"میں تمہارا مطلب نہیں سمجھی۔"

"مجھے اس مہم کے لیے ہلٹن کے بار میں آج شام ایک ایشیائی سے ہدایات ملیں، سرے والی عورت بھی ایشیائی تھی، تمہارا ساتھی بھی ایشیائی ہے، جس کار میں، میں نے زبردستی لفٹ لی تھی، وہ بھی ایک ایشیائی چلا رہا تھا بلکہ میرا تو اندازہ ہے کہ مسٹر ایکس بھی ایشیائی ہی ہے۔"

"مسٹر ایکس کے بارے میں کیسے اندازہ لگایا تم نے؟" ویرا نے موضوع فوراً محدود کر دیا۔

"فون پر اس نے مقامی لب و لہجہ اختیار کرنے کی کوشش کی تھی۔" وہ رسمی سی ہنسی کے ساتھ بولا۔ "مگر تم جانتی ہو کہ یہ لوگ تلفظ میں عموماً مار کھا جاتے ہیں۔ اس نے مجھے مخصوص حلیے میں ہلٹن بار میں پہنچنے کی ہدایت کی تھی جہاں اس کا کوئی آدمی مجھے پہچان کر کام سے آگاہ کرتا لیکن میرا اندازہ ہے کہ ہلٹن بار میں مجھ سے ملنے والا خود مسٹر ایکس تھا۔ اس کے انداز کی برتری دیر تک میرے ذہن میں چبھتی رہی تھی لیکن تمہارے انکشاف نے میرا ذہن صاف کر دیا ہے۔"

"ذرا حلیہ تو دہراؤ ہلٹن بار میں ملنے والے کا۔" ویرا نے سپاٹ اور مشینی لہجے میں کہا اور وہ رک رک کر خدوخال سے لے کر اس کے لباس تک کی تفصیلات بتانے لگا جن میں میرے لیے کوئی دلچسپی نہیں تھی کیونکہ اس وقت تک میں نے داؤد کو سرے سے دیکھا ہی نہیں تھا۔

"تعارف کس نام سے ہوا تھا؟" ویرا کے سوال سے میں نے اندازہ لگایا کہ ایلن کی بتائی ہوئی تفصیلات اس کے لیے دلچسپ اور کارآمد ثابت ہوئی تھیں۔

"ڈی۔ اے خان نام بتایا تھا اس نے اگر اس کے دماغ میں برتری کا خناس نہ ہوتا تو اسے مخفف کے بجائے اپنا پہلا نام بھی بتانا چاہیے تھا۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے وہ مجھ سے فاصلہ برقرار رکھنے پر مجبور ہو... شاید وہ اپنے اس ذاتی جھگڑے کو کم سے کم لوگوں تک محدود رکھنا چاہتا تھا۔" وہ ہاتھ پیر کھل جانے پر بہت مگن نظر آ رہا تھا۔ اس خوشی میں وہ اپنے زخموں کی تکلیف بھی یکسر فراموش کر بیٹھا تھا۔

"پھر تمہیں چھ آدمیوں کو لے جانے کی اجازت کیوں دی؟"

"اس لڑکی سے بدترین انتقام کے لیے، جو اس کے لیے موت سے ذرا ہی کم ہوتا۔" وہ بولا۔ "پھر وہ اس مہم کو ہر قیمت پر کامیاب دیکھنا چاہتا تھا۔ وہ تو میرے ستارے ہی یاور تھے کہ ناکام لوٹ رہا ہوں۔"

میں دل ہی دل میں اس کی احمقانہ سوچ پر ہنس کر رہ گیا۔ اس موود کو میں نے ایک سوچی سمجھی حکمت عملی کے تحت سلطان شاہ کی گاڑی سے اپنی کار میں منتقل کیا تھا۔ میرا خیال تھا کہ ویرا کی موجودگی میں اس سے بازپرس سودمند ہو سکے گی لیکن اس نے تو ویرا کی آواز سنتے ہی ایسے سحرزدہ معمول کا روپ اختیار کیا تھا کہ میں حیران رہ گیا تھا۔ ویرا کو بدستور تنظیم کے اہم مفادات کا نگراں سمجھتے ہوئے اس نے جس آسانی کے ساتھ سب کچھ بتا دیا تھا، وہ میرے وہم و گمان میں بھی نہیں تھا۔ اگر اس واقعے کے بارے میں اس کی زبانی ساری تفصیلات میرے علم میں نہ آتیں تو غزالہ سے ملاقات ہونے تک میں اس بارے میں بدترین خلش کا شکار رہتا۔ مجھے یہ جان کر بے انتہا خوشی ہوئی تھی کہ برا

وقت آنے پر غزالہ نے خود کو ہر قسم کے حالات کا مقابلہ کرنے کا اہل ثابت کیا تھا۔

"واپسی پر رپورٹ کیسے دو گے؟" ویرا نے اگلا سوال کیا۔ وہ بہت نرمی کے ساتھ کرید کرید کر اس سے کام کی باتیں پوچھتی جا رہی تھی اور وہ مادام ویرا پر اندھا اعتماد کرتے ہوئے سب کچھ بتاتا چلا جا رہا تھا۔

"فون پر اسی ڈی۔ اے خان سے رابطہ قائم کرنا ہوگا۔ وہ ہلٹن ہی کے کمرہ نمبر پانچ سو دس میں مقیم ہے۔" اس کے جواب پر میں دل ہی دل میں خوشی سے جھوم اٹھا۔ ہدایات دینے والے ایشیائی کے نام کے مخفف سے اندازہ لگایا جا سکتا تھا کہ شاید وہ داؤد احمد خان ہی رہا ہو اور اب ایلن نے اس کی قیام گاہ کا پتا بھی دے دیا تھا جس سے ویرا جیسی مکار اور باخبر عورت بھی ابھی تک لاعلم تھی۔

"تم بہت جلد خود کو ترقی پانے والوں کی صف میں دیکھو گے۔" ویرا نے اس کی حوصلہ افزائی کرتے ہوئے کہا اور ایلن کے شکریے کے ساتھ کار میں سکوت چھا گیا۔

جب ویرا نے لندن کے مضافات میں ایک ویرانے میں کار روکی تو وہ یک بیک چوکنا نظر آنے لگا۔ چند گز پیچھے سلطان شاہ نے بھی اپنی کار روک دی تھی۔

"ہم یہاں کیوں رک گئے مادام؟" اس نے مضطربانہ لہجے میں پوچھا۔

"یہاں سے ہمارے راستے مختلف ہو جائیں گے، تم یہیں اتر جاؤ۔" ویرا کی آواز سرد اور پرسکون تھی۔

"مم... مگر میری حالت ابتر ہے۔" وہ تشویش زدہ لہجے میں ہکلایا۔ "میں زخمی ہوں، میری قمیص اور داہنی آستین خون میں تربتر ہیں۔ کسی کی نگاہوں میں آئے بغیر شہر میں کیسے داخل ہو سکوں گا۔ میرا خیال ہے کہ ابھی ہم لندن کے مضافات میں ہی ہیں اور شہر خاصی دور ہے۔"

"یہ تمہارا مسئلہ ہے ایلن۔" ویرا نے گردن گھما کر اپنے مخصوص اور سپاٹ لہجے میں کہا۔ "میں نہیں چاہتی کہ اس مرحلے پر تمہیں میرے ساتھ سفر کرتے ہوئے دیکھا جائے۔ اس خبر پر مسٹر ایکس چوکنا ہو سکتا ہے۔ تمہارا بیان بہت اہم ہے لیکن شی میں اس کا اپنا ایک مقام ہے۔ محض تمہارے بیان کو بنیاد بنا کر میں اس کے خلاف کوئی کارروائی نہیں کر سکتی۔ ہمارا الگ ہو جانا خود تمہارے بھی مفاد میں ہوگا۔"

"جیسا تم چاہو، میرا پستول مجھے مل سکے گا؟" ایلن کا لہجہ شکست خوردہ تھا۔

"نیچے اترو تو گولی کھوپڑی میں اترنا چاہیے۔" ویرا نے میری طرف مخاطب ہوئے بغیر اسی لب و لہجے میں اردو میں کہا اور میرے وجود میں اطمینان کی لہر دوڑ گئی کہ ساری زبانی قلابازیوں کے باوجود ویرا کو ایلن کے بارے میں اپنا اٹل فیصلہ یاد تھا اور وہ اس بدمعاش کو کوئی رعایت دینے پر آمادہ نہیں تھی۔

"یہ لو۔" ویرا نے اپنا پستول اس کی طرف بڑھا دیا۔ "اب کوا[illegible] ہتھیار کی مجھے ضرورت ہے۔"

اس نے ویرا کے ہاتھ سے اس کا پستول لیا اور دروازہ کھول کر نیچے اتر گیا۔ شاید اس کی چھٹی حس اسے خطرے کے امکان سے آگاہ کر چکی تھی کیونکہ وہ ہم دونوں پر سے نظریں ہٹائے بغیر الٹے قدموں پیچھے ہٹ رہا تھا۔ ویرا مخالف سمت میں تھی لہٰذا میں ایلن کی خالی کی ہوئی جگہ پر اس سمت کی کھڑکی کے قریب سرک آیا۔ ویرا کا پستول اس کے ہاتھ میں ایسی پوزیشن میں تھا کہ وہ بلاتامل ہم پر فائر کر سکتا تھا۔ مجھے ویرا پر شدید غصہ آیا کہ اس نے غیر ضروری فراخ دلی کا مظاہرہ کرتے ہوئے اپنے حریف کو آخری لمحات پر خود ہی مسلح کر دیا تھا۔

مگر میرے پاس وقت نہیں تھا لہٰذا میں نے کسی بھی خطرے کی پروا کیے بغیر نشانہ لے کر گولی چلا دی۔ ہلکے سے کھٹکے کے ساتھ چلی اور گولی اس کی پیشانی میں پیوست ہوئی تھی۔ اس نے لڑکھڑا کر گرتے گرتے بھی ہاتھ سیدھا کر کے دو بار ویرا کے پستول کا ٹرائیگر دبایا لیکن دونوں بار صرف ٹرائیگر کی آواز ابھر کر رہ گئی۔ شاید ویرا نے ڈرائیونگ کرتے ہوئے سوچی سمجھی اسکیم کے تحت راستے ہی میں اپنے پستول کا میگزین خالی کر دیا تھا۔

گولی کھا کر ایلن ایک بھیانک چیخ مار کر کسی شہتیر کی طرح لہراتا ہوا زمین پر ڈھیر ہوا تھا۔ گرتے ہوئے ویرا کا پستول اس کی گرفت سے نکل گیا تھا اور تاروں کی روشنی میں نمایاں طور پر چمک رہا تھا۔

میں دروازہ کھول کر نیچے اترا اور پستول سمیت میرے کار میں داخل ہوتے ہی ویرا نے تیزی کے ساتھ سفر کے آخری مرحلے کا آغاز کر دیا۔ ایلن وہیں خاک پر پڑا، جانکنی کے عالم میں سسک رہا تھا اور میں ویرا کے پہلو میں براجمان تھا۔

"خس کم جہاں پاک۔" گاڑی کے رفتار پکڑتے ہی ویرا ہلکا سا قہقہہ لگا کر بولی۔

"تمہاری اردو قابل رشک حد تک بامحاورہ ہے۔" میں نے موت کے بوجھل سکوت کو کم کرنے میں اس کا ساتھ دیتے ہوئے کہا۔

"میں بتا چکی ہوں کہ تمہارے علاقے میں کام کرنے کے لیے میں نے باقاعدہ اردو کی تعلیم حاصل کی تھی۔ پسماندہ علاقوں میں کسی بھی مقامی زبان سے واقفیت کے بغیر نچلی سطح پر کام کرنا دشوار ہوتا ہے۔" وہ میرے پیکٹ سے سگریٹ نکال کر لائٹر آن کرتے ہوئے بولی۔

"ہم پسماندہ نہیں ترقی پذیر قوموں میں شمار کیے جاتے ہیں۔" میں نے اس کی تصحیح کی۔

"تمہیں کس نے روکا ہے، چاہو تو خود کو ترقی یافتہ بھی کہہ سکتے ہو۔" وہ لائٹر سے سگریٹ سلگاتے ہوئے بے پروایانہ لہجے میں بولی۔ "دیکھا جاتا ہے کہ دوسرے تمہیں کس نگاہ سے دیکھتے ہیں۔"



"تم جرائم کے علاوہ دوسرے موضوعات پر بھی بول لیتی ہو؟" میں نے حیرت سے کہا۔

"کسی علاقے میں قدم رکھنے سے پہلے وہاں کے مفادات اور اجتماعی جذباتی کمزوریوں کا علم ہو تو لوگوں میں گھل مل جانے میں بڑی آسانی ہوتی ہے۔ تمہارے قبائلی علاقوں میں مجھے ایسے دیوانے نوجوان بھی ملے ہیں جو یہ سمجھتے ہیں کہ ان کے ملک میں جلد ہی رائفلوں کے لیے ایٹمی کارتوس بھی ملنے لگیں گے۔"

"میں اس وقت بحث کے موڈ میں نہیں ہوں، ورنہ صرف دس منٹ میں تمہیں لاجواب کر سکتا ہوں۔" میں نے اس سے الجھے بغیر کہا۔ "میرا خیال ہے کہ اب ذرا داؤد سے بھی چھیڑ چھاڑ کر لی جائے۔" یہ کہتے ہوئے میں نے اپنے اپارٹمنٹ کا پاور سپلائی سوئچ آن کر دیا۔

"ایلن نے ڈی۔ اے خان کا جو حلیہ بتایا وہ سو فیصدی داؤد کا ہے۔ جب ہمیں اس کے ہوٹل کا کمرہ نمبر تک مل چکا ہے تو کیوں نہ اسے ہوشیار ہونے کا موقع دیے بغیر وہیں گھیرا جائے۔"

"دس بج رہے ہیں۔" میں نے رسٹ واچ کے روشن ڈائل پر نگاہ ڈالتے ہوئے کہا۔ "اور کچھ نہیں تو ہم وہاں نہ پہنچنے کی معذرت ہی کر لیں گے۔"

"حالات کے بدترین دباؤ سے غیر متوقع طور پر نکل آنے کے سبب تم پر ذہنی عیاشی کا دورہ پڑا ہوا ہے۔ اپر بٹس پڑا ہوا ہے، جو چاہو کر سکتے ہو۔" اس نے بے بسی کے ساتھ کہا۔

میں نے غور کیا تو ویرا کے مشورے کو وزن دینا ہی پڑا۔ وقتی طور پر ہم نے مسائل پر قابو پا لیا تھا لیکن صورتِ حال ابھی تک غیر یقینی تھی۔ غزالہ تک رسائی حاصل کیے بغیر ہم حالات کی طرف سے بے فکری اختیار نہیں کر سکتے تھے اور نہ کسی فریق کو غیر ضروری اشتعال دلا کر اپنے پیچھے لگانا مناسب تھا۔ اگر میں داؤد کو ایلن کی ہلاکت کی خبر دیتا تو اس کا ہوشیار ہونا ناگزیر تھا۔ وہ بہ آسانی یہ سوچ سکتا تھا کہ سرے سے دور ہم نے ایلن کو محض آب و ہوا کی تبدیلی کے لیے ہلاک نہیں کیا ہوگا بلکہ راستے میں اس سے بازپرس بھی کی ہوگی۔ لہٰذا وہ ہر اس بات کا توڑ اختیار کر سکتا تھا، جو ایلن کے علم میں تھی اور ان ہی میں سے ایک نکتہ یہ تھا کہ ایلن، ڈی۔ اے خان کے ہوٹل کے پتے سے واقف تھا۔ میرے ذریعے ایلن کے قتل کی خبر ملتے ہی داؤد ہلٹن ہوٹل چھوڑ سکتا تھا اور ہمیں اس کی دوبارہ تلاش میں دانتوں پسینہ آ سکتا تھا۔ دوسری صورت میں وہ یہ سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ لندن کے ان مضافات میں ایلن ہمارے ہاتھوں مارا گیا ہوگا۔

ایلن کی لاش کی اتفاقی دریافت کی صورت میں قرین قیاس کہانی یہی بن سکتی تھی کہ ایلن سر میں زخمی ہونے کے بعد طاقت کے بل پر کسی سے لفٹ لے کر لندن روانہ ہوا ہو اور مضافاتِ لندن میں لفٹ دینے والے کو موقع مل گیا ہو کہ ایلن کو وہیں جہنم واصل کر کے اس مستقل عذاب سے نجات حاصل کر لے۔

"تم داؤد سے چھیڑ چھاڑ کرنا چاہ رہے ہو اور میں پچھلے واقعات کو اپنے ذہن میں دہراتے ہوئے اپنے لیے فضا میں کچھ خطرات کی بو سونگھ رہی ہوں۔" کچھ دیر بعد ویرا نے سکوت توڑتے ہوئے کہا۔

"تم تو خطرات سے کھیلنے کی عادی ہو، تمہیں کس سے خطرہ ہو سکتا ہے؟" میں نے ازراہِ تمسخر کہا۔

"داؤد نے اپارٹمنٹ میں پوشیدہ ڈکٹا فون کے ذریعے میرے ہوٹل کے پتے کے علاوہ سب کچھ معلوم کر لیا تھا۔ میرے اور تمہارے تعاون کے علاوہ، وہ تمہارے ساتھی کے وجود سے بھی واقف ہو گیا تھا مگر مجھے تشویش آژک کے بارے میں ہے۔ داؤد کو آژک کی میرے کمرے میں موجودگی کا علم ہو گیا تھا۔"

"اسے تو ایلن سے تمہارے تعلقات کا بھی علم تھا پھر اس نے تمہارا کیا بگاڑ لیا؟"

"سنجیدگی اختیار کرو ڈیئر۔" وہ منہ بنا کر بولی۔ "آژک کی تضحیک کے لیے ہم بار بار اس کا پورا نام لیتے رہے جس میں اس کا خطاب بھی شامل تھا۔ اس حوالے سے شہر میں اس کا سراغ لگانا بہت آسان ہے۔ شہر کے بہتیرے لوگ اس پر ترس کھا کر اس کی مالی اعانت کرتے رہتے ہیں اور سب جانتے ہیں کہ وہ اکثر سوہو کی گلیوں میں پایا جاتا ہے۔"

"پھر اس سے کیا فرق پڑتا ہے؟" میں نے جھنجھلا کر سوال کیا۔ آژک کے بارے میں اس کی بے موقع تقریر سن کر مجھے سخت کوفت ہوئی تھی۔

"وہ لوگ میرے ہوٹل کا پتا معلوم کرنے کے لیے آژک کو اٹھوا سکتے ہیں۔"

میں چونک پڑا۔ ویرا نے بہت دور کی بات سوچی تھی۔ آژک کے ذریعے ٹیوڈر ہوٹل کا پتا معلوم کر کے داؤد کے آدمی ویرا کے لیے وہاں چوہے دان تیار کر سکتے تھے۔

"تم نے بالکل ٹھیک سوچا ہے۔ آژک کے ساتھ ذرا سی ہمدردی جتا کر وہ لوگ اس سے ہر بات معلوم کر سکتے ہیں۔ میرے خیال میں اب تمہارا ٹیوڈر ہوٹل کا رخ کرنا خطرناک ہو سکتا ہے۔"

"پھر میں کہاں جاؤں؟" وہ الجھے ہوئے انداز میں بولی۔ "مجھے تو یہ شہر خود پر یکایک ہی تنگ ہوتا ہوا نظر آنے لگا ہے۔"

"کسی ہوٹل وغیرہ کے مقابلے میں تمہارے لیے غیر معروف ٹھکانا محفوظ رہے گا۔ تم ایش برن سے رجوع کیوں نہیں کرتیں؟" میں نے اس کی شناساؤں میں سے وہی ایک نام لے دیا، جو مجھے معلوم تھا اور ویرا کی آنکھیں چمک اٹھیں۔

"وہاں کئی لڑکیاں کام کرتی ہیں۔ ان میں میں آسانی کے ساتھ خود کو چھپا سکوں گی۔"

شہر میں داخل ہونے کے بعد ویرا نے اپنی کار کا رُخ پکاڈلی اور سوہو کی مشہورِ عالم گلیوں کی طرف موڑ دیا کیونکہ وہ وقت مس ایش برن کے کلب میں بزنس کے عروج کا تھا اور سرِ شام سے رات دو بجے تک ایش برن وہیں مصروف رہتی تھی۔

ٹریفک کے ہجوم میں رُک رُک کر بڑھتے ہوئے آخر کار ویرا نے گاڑی ایک پارکنگ لاٹ میں چھوڑی اور سلطان شاہ کو وہیں انتظار کرنے کی ہدایت کر کے میرے ساتھ جلتی بجھتی روشنیوں سے جگمگاتے اس بازار کی طرف چل دی جہاں بس راتیں ہی جوان ہوتی تھیں۔ ہم نے اپنا اسلحہ نشستوں کے نیچے چھوڑ دیا تھا۔

سوہو کی پتلی پتلی گلیوں میں ملک ملک کے سیاحوں کے غول گھوم رہے تھے اور جا بجا زینوں اور کیبنوں میں کھڑی ہوئی دلکش اور خوبرو لڑکیاں سیاحوں کو پُرلطف و پُراسرار تفریحات کی ترغیبات دلا رہی تھیں۔ میلے کے اس رنگا رنگ سماں سے تیزی کے ساتھ گزرتے ہوئے ہم ہوسٹس کلب پہنچے تو سیڑھیوں کے قریب میز ڈالے دو لڑکیاں والہانہ انداز میں داخلے کے ٹکٹ فروخت کر رہی تھیں۔ ویرا نے اپنی سہیلی کا حوالہ دیے بغیر دو ٹکٹ لیے اور سیڑھیاں طے کرتی ہوئی اُوپر پہنچ گئی جہاں قدم رکھتے ہی مجھے یوں محسوس ہوا جیسے کسی نے میرے سر پر پوری قوت سے لٹھ دے مارا ہو۔

مختصر سے ہال میں اُجلے اُجلے جسموں پر سیاہ منی اسکرٹ پہنے ہوئے، خوبصورت لڑکیاں گاہکوں کو سرد کر رہی تھیں اور جو گاہک زیادہ فیاض تھے اُن کے ساتھ بیٹھی ان کی طبیعت بہلا رہی تھیں۔

لیکن میری توجہ لمحہ بھر سے زیادہ اس طرف مرکوز نہ رہ سکی کیونکہ کاؤنٹر پر موجود سیاہ فام خاتون ویرا کو دیکھتے ہی تحیّر آمیز انداز میں تقریباً چیخ پڑی تھی "مس ویرا! تم یہاں؟" وہاں کا ماحول کچھ ایسا طلسم انگیز تھا کہ سیاہ فام خاتون کی چیخ کسی کے انہماک میں خلل انداز نہ ہو سکی۔

"پھر مجھے کہاں ہونا چاہیے تھا؟" ویرا نے زبردستی اپنے ہونٹوں پر مُسکراہٹ بکھیرتے ہوئے کہا "ایش برن کہاں ہے؟"

سیاہ فام خاتون جو ویرا کو اپنی مالکن کی سہیلی کی حیثیت سے پہچانتی تھی، حیرت اور بے اعتباری کے ساتھ بولی "وہ تو ڈیڑھ گھنٹے سے تمھیں دیکھنے گئی ہوئی ہے۔"

"مجھے؟" ویرا نے آنکھیں نکال کر کہا "تم ٹھیک تو ہو مسز ایڈی؟"

"ہاں تمھیں" مسز ایڈی کے لہجے کی تیزی ایک دم جھاگ کی طرح بیٹھ گئی "وہ بہت عجلت میں گئی تھی کسی نے فون پر بتایا تھا کہ تمھارا شدید ایکسیڈنٹ ہوا ہے، کئی ہڈیاں ٹوٹ گئی ہیں اور تم کراموِل اسپتال میں بے ہوشی کی حالت میں زیرِ علاج ہو مگر میں دیکھ رہی ہوں کہ تم ٹھیک ٹھاک ہو۔"

ویرا نے اپنی دونوں کہنیاں کاؤنٹر پر ٹکا کر دونوں ہاتھوں سے سر تھام لیا۔

میرے لیے اس کی تشویش قابلِ فہم تھی۔ آرتھر کی سلامتی کے بارے میں اُسے جو اندیشے تھے ان کی تصدیق ہو گئی تھی۔ ویرا کا پتا چلانے کے لیے پہلے شاید آرتھر کو گھیرا گیا پھر اُس سے ویرا اور ایش برن کے تعلقات کے بارے میں معلوم ہوتے ہی ایش برن کو دھوکے سے اُس کے ٹھکانے سے ہٹا کر غالباً اغوا کر لیا گیا تھا۔ اس کا مطلب تھا کہ مخالفین نے جھلاہٹ میں ہر اُس شخص پر ہاتھ ڈالنے کا فیصلہ کر لیا، جس کا میری یا ویرا کی ذات سے ذرا بھی تعلق رہا ہو۔

اگر ایش برن ان کی نگاہوں میں آ چکی تھی تو اس کا ہوسٹس کلب بھی ہمارے لیے مخدوش ہو چکا تھا۔ میرا خیال تھا کہ ہمیں ذرا بھی وقت ضائع کیے بغیر وہاں سے نکل بھاگنا چاہیے۔

"چلو" مَیں نے سختی سے ویرا کا بازو تھام کر کہا "اب یہاں رُکنا خطرناک ہے۔"

وہ ہتھیلیوں سے سر اُٹھا کر مایوسانہ انداز میں میرے ساتھ جانے کے لیے مُڑی اور پھر ہم دونوں اپنی جگہ پتھر کے مجسّموں کی طرح جم کر رہ گئے۔

زینوں کے سرے پر خبیث صُورت والا ایک سفید فام پستول کی نال ہماری طرف اُٹھائے سفّاکانہ انداز میں مُسکرا رہا تھا۔ اس وقت تک کلب کے عملے یا گاہکوں میں سے کسی کو کسی خطرناک تبدیلی کا احساس تک نہ ہو سکا تھا۔

ہم سے نگاہیں چار ہوتے ہی اُس کے ہونٹوں پر رچی ہوئی سفّاکانہ مُسکراہٹ کچھ اور گہری ہو گئی۔ ہم دونوں کے اضطراری ردِعمل سے اُس نے بھانپ لیا تھا کہ ہم بگڑی ہوئی صُورتِ حال کا اندازہ کرنے کے ساتھ ہی اُس کے ہاتھ میں دبے ہوئے پستول کا مہیب دہانہ بھی اچھی طرح دیکھ چکے ہیں لہٰذا اُس نے ہوسٹس کلب کے گاہکوں کی رنگین بلکہ سیاہ و سفید تفریحات میں بدمزگی پیدا ہونے کے خیال سے اپنے آتشیں ہتھیار کی مزید نمائش کو غیر ضروری سمجھتے ہوئے اپنا داہنا ہاتھ پستول سمیت اپنے لانگ کوٹ کی جیب میں ڈال لیا۔

اس کے انداز سے ظاہر ہو رہا تھا کہ ضرورت پیش آئی تو وہ بے دریغ کوٹ کی جیب ہی میں سے گولی چلا دے گا۔ وہ شیّنی کا کوئی نیا کارندہ تھا یا پھر اسے یہ علم ہو چکا تھا کہ ویرا کا نام شی کے سربرآوردہ لوگوں کی فہرست سے خارج کر دیا گیا تھا کیونکہ ایلن برینز محض ویرا کی آواز سُن کر ہی رشتہ خطی ہو گیا تھا مگر نو وارد ویرا سے نگاہیں چار کر کے بھی متاثر یا خوفزدہ نظر نہیں آ رہا تھا۔ مجھے ویرا کی وہ خوش فہمی خاک میں ملتی نظر آ رہی تھی کہ تنظیم میں داؤد اور اس کے ہمنوا اس کے خلاف سب کچھ کر گزریں گے، لیکن شی کی سپریم باڈی کی طرف سے الزامات عائد کیے جانے سے پیشتر کسی بھی قیمت پر اس پر ہاتھ ڈالنے کی جُرأت نہ کر سکیں گے۔

مگر اب ایک مسلّح سفید فام ہماری راہ میں حائل ہو چکا تھا۔ نظر یہ آ رہا تھا کہ میرے ساتھ ہی ویرا بھی پستول کے بل پر اغوا کی جانے والی تھی۔ اس صُورتِ حال سے دو ہی نتائج اخذ کیے جا سکتے تھے۔ یا تو داؤد نے ویرا کو گھیرنے کے لیے ہنگامی طور پر شی کی سپریم باڈی سے کھلی اجازت لے لی تھی یا وہ سرے میں اپنے آدمیوں کی شرمناک ناکامی پر جھلا کر شی کے ضابطوں کی پروا کیے بغیر اپنی تمام افرادی قوت کے ساتھ ہمارے خلاف سرگرمِ عمل ہو گیا تھا۔

لمحہ بھر کے لیے مَیں نے وہاں ہڑبونگ پھیلانے کے بارے میں سوچا لیکن وہاں کاؤنٹر اور میزوں کی ترتیب کچھ ایسی تھی کہ کوئی آڑ لینے سے قبل ہی مَیں نو وارد کی گولی کا نشانہ بن سکتا تھا، دوسری بڑی بات یہ تھی کہ وہاں روشنی کے مرکزی نظام سے مَیں لاعلم تھا۔ ہال میں جا بجا کونوں کھدروں میں پوشیدہ متعدد دھیمی روشنیاں جل رہی تھیں جنھیں بیک وقت توڑ کر وہاں اندھیرا کرنا ناممکن تھا لہٰذا مَیں نے فوری طور پر مزاحمت کا آغاز کرنے کے بجائے خود کو حالات کے دھارے پر چھوڑنے کا فیصلہ کر لیا۔

اس وقت شاید ویرا بھی انہی خطوط پر سوچ رہی تھی کیونکہ اُس نے اپنا وینٹی بیگ کندھے سے لٹکا کر دونوں ہاتھ پہلوؤں پر گرا لیے تھے، اس طرح وہ نو وارد کو اپنے تعاون کا یقین دلا رہی تھی۔

اپنی حکمتِ عملی کو کامیاب ہوتے دیکھ کر نو وارد سیڑھیوں کے کنارے سے آگے بڑھا ہی تھا کہ پگھلے ہوئے کُندن کی طرح دمکتے اور لچکتے ہوئے بدن والی ایک سفید فام ویٹریس سیاہ منی اسکرٹ میں ملبوس اُس نو وارد کی طرف بڑھی اور وہ ایک دم بھڑک اُٹھا۔

"نہیں، مجھ سے دُور رہو" وہ اپنا ہاتھ فضا میں اُٹھا کر درشت لہجے میں بولا "مَیں اپنی جگہ اور میزبان کا انتخاب اپنی مرضی سے کروں گا ورنہ داخلے کی رقم پر لعنت بھیج کر واپس چلا جاؤں گا۔"

ویٹریس نے حقارت سے مُنہ بنا کر راستہ تبدیل کر لیا۔ نو وارد کا لب و لہجہ اس کے لیے واضح طور پر توہین آمیز تھا کیونکہ اُس نے بڑھنے والی کو یکسر مسترد کر دیا تھا۔

"میرا اندازہ غلط نہیں تو شاید تم کو ایش برن کی تلاش ہے؟" نو وارد نے قریب آ کر دھیمی مگر جارحانہ آواز میں ویرا سے سوال کیا۔

"تم گندے سُور ہو" ویرا نے بے خوفی کے ساتھ غصیلے لہجے میں کہا۔ "مَیں کون ہوں اور کس کام سے یہاں آئی ہوں، اس سے تمھیں کوئی غرض نہیں ہونا چاہیے۔"

"کیا بات ہے مس ویرا؟" مسز ایڈی کاؤنٹر کے پیچھے سے نکل کر ہمارے قریب آتے ہوئے بولی "یہ کون ہے؟ تم کچھ پریشان سی لگ رہی ہو؟"

"ہماری آپس کی بات ہے، تم جا کر اپنا کام کرو" مسلّح نو وارد نے درشت لہجے میں کہا "مس ویرا اپنی سہیلی کے بارے میں فکرمند ہیں، ابھی ٹھیک ہو جائیں گی۔"

مسز ایڈی کچھ بولنے کا ارادہ رکھتی تھی لیکن ویرا نے سر ہلا کر اُسے نو وارد کے مشورے پر عمل کرنے کا اشارہ کیا اور وہ اُسے سر سے پیر تک ناپسندیدہ نگاہوں سے گھُورتی ہوئی چوبی کاؤنٹر کے پیچھے واپس چلی گئی۔

"بڑھیا نے کام آسان کر دیا" مسز ایڈی کے چلے جانے کے بعد سفید فام دھیمے سے ہنسا "مَیں تمھاری شان میں کسی گستاخی کا ارتکاب کرنے سے پہلے گھُما پھرا کر تمھارا نام معلوم کرنا چاہ رہا تھا لیکن بڑھیا نے مشکل آسان کر دی۔ اگر تم ویرا لائیڈ ہو تو تم سے مجھے کوئی تعرض نہیں۔ تم جب اور جہاں چاہو جا سکتی ہو۔ مجھے تمھارے ساتھی کو اُٹھانے کی ہدایت ملی ہے۔ یہ ڈینی ہی ہے نا؟"

"ڈینی ہی سمجھ لو" مَیں نے یہ کہتے ہوئے خوش دلی کے ساتھ اُس کی طرف اپنا داہنا ہاتھ بڑھا دیا "تمھارا نام کیا ہُوا کرتا ہے؟"

"چالاک بننے کی کوشش نہ کرو" وہ تحقیر آمیز لہجے میں غرّایا "تھوڑی دیر میں ساری شوخی اور طرّاری ہَوا ہو جائے گی" مجھ سے یہ کہہ کر وہ پھر ویرا کی طرف متوجہ ہو گیا "مجھے بتایا گیا تھا کہ ڈینی تمھارے ساتھ ہے، اور تمھارے ہوسٹس کلب پہنچنے کا قوی امکان ہے۔ اگر دو باتیں درست ہیں تو تیسری کیسے غلط ہو سکتی ہے؟"

"پھر درست ہی ہو گی، لے جاؤ اس ڈفر کو" ویرا نے بے پروائی سے کہا۔

اُس کے چہرے پر اُلجھن کے آثار اُبھر آئے۔ ویرا نے مجھے ڈفر کہہ کر اس کا اعتماد متزلزل [illegible] دیا تھا۔

"چلو، چلے جاؤ اس کے ساتھ" اسے خاموش پا کر ویرا نے مجھ سے تحکمانہ لہجے میں کہا "کوئی گڑبڑ کرنے کی کوشش نہ کرنا، ورنہ زخمی ہوئے یا مارے گئے تو مَیں ذمّے دار نہ ہوں گی۔"

مَیں نو وارد کے قریب سے ہو کر سعادت مندانہ انداز میں سیڑھیوں کی طرف بڑھ گیا۔ میرے اس رویّے نے اس کا رہا سہا اعتماد بھی زائل کر دیا اور وہ بے یقینی کے عالم میں قدم بڑھا کر میرے ساتھ ہو لیا کہ

"تم نے اتنی جلدی مخبر کا کھوج بھی نکال لیا؟" میں نے حیرت سے کہا۔ "کوئی دشمنی تو نہیں ہے اس سے تمہاری؟"

"دشمن کا کھوج اتنی جلدی نہیں ملتا۔" وہ تلخ لہجے میں بولا۔ "پیسے کی بہتات اکثر لوگوں کو بزدل بنا دیتی ہے' ان ہی میں ابراہام کا شمار ہوتا ہے۔ تمہاری آمد اور انسپکٹر اسمتھ کی فون کال کے درمیان پب سے واپس جانے والے تین افراد میں وہ بھی شامل تھا اور مجھے پہلا شبہ اُسی یہودی پر ہوا۔ دو چار ہی تھپڑوں میں وہ اعتراف کر بیٹھا کہ اسمتھ کو اُسی نے فون کیا تھا۔ تمہیں پہچان کر اُسے اپنے لٹنے کا خوف لاحق ہو گیا تھا۔"

"اچھا ہوا کہ یہ معاملہ بھی صاف ہو گیا۔" ویرا یہ کہتے ہوئے اٹھ کھڑی ہوئی۔

سلطان شاہ کے ساتھ ہونے والی تمام تلخیوں کے باوجود وہ ہم دونوں سے بہت گرم جوشی کے ساتھ رخصت ہوئی تھی اور اس کی کار روانہ ہونے کے بعد سلائٹ ہمیں ساتھ لے کر ڈرائنگ روم میں جا بیٹھا۔ مضافاتی علاقے کا باشندہ ہونے کی وجہ سے اس کی دیر تک جاگنے کی عادت میرے لیے حیران کن تھی مگر وہ ہمارا میزبان تھا اور اُس کا ساتھ دینا ہمارا اخلاقی فرض قرار پاتا تھا لیکن جب اُس نے کیبنٹ سے ڈمپل کی بڑی سی بوتل نکالی تو سلطان شاہ چھری کی دھار کے نیچے آئے ہوئے بکرے کی طرح بے بسی سے میری طرف دیکھنے لگا اور میں نے سلائٹ سے سلطان شاہ کی کمزور انگریزی اور پارسائی کا عذر کرتے ہوئے اُسے خواب گاہ میں جانے کی اجازت دلوا دی۔

"کمال ہے کہ تمہارا ساتھی ہنگامہ خیز زندگی گزارنے کے باوجود شراب نہیں پیتا۔" سلطان شاہ کے چلے جانے کے بعد سلائٹ نے اپنے اور میرے لیے دو گلاس تیار کرتے ہوئے کہا۔

"وہ کٹر مسلمان ہے' سگریٹ تک کو ہاتھ نہیں لگاتا۔" میں نے پیکٹ سے اپنے لیے سگریٹ منتخب کرتے ہوئے ہنس کر کہا۔

"تو کیا تم مسلمان نہیں ہو؟" اُس نے بھنویں چڑھا کر سوال کیا۔

بہت ذاتی اور جارحانہ سوال تھا جسے میں نے اُسی پر لوٹا دیا۔ "شاید تم کرسچین ہو' تمہارا مذہب بھی شراب نوشی کی اجازت نہیں دیتا مگر تم پیتے ہو۔ اس کا یہ مطلب تو نہیں کہ تم عیسائی نہیں ہو۔"

وہ ہنس پڑا۔ "اچھا جواب ہے — لیکن میں نے سنا ہے کہ تمہارا مذہب ان عیاشیوں کے بہت زیادہ خلاف ہے' ہمارے یہاں تو فادر بھی کبھی کبھار موقع پا کر دو چار ڈبل چڑھا لیتے ہیں۔"

"کیا یہ مناسب نہ ہوگا کہ ہم مذہب کے علاوہ کسی اور موضوع پر بات کریں؟" میں نے اپنا گلاس اٹھاتے ہوئے خوش گوار لہجے میں کہا۔ "کہیں ایسا نہ ہو کہ ہم لاعلمی میں ایک دوسرے کی دل آزاری پر اُتر آئیں۔"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔ یہ انسان کو بہت زیادہ حساس بنا دیتا ہے اور تم لوگ تو مذہب کے معاملے میں ویسے بھی بہت زیادہ حساس ہوتے ہو۔ خود مذہب کو جتنا چاہو مسخ کر لیتے ہو مگر دوسروں کو اس بارے میں ذرا بھی رعایت نہیں دیتے۔ جمہوریت سے آمریت اور بادشاہت تک جہاں جو بھی حکومت ہے' اُسے اسلامی قرار دیا جاتا ہے لیکن کوئی نقاد یہ کہہ دے کہ تمہارے مذہب میں جمہوریت کا تصور محدود ہے تو اُس کے پیچھے پڑ جاتے ہو۔"

"ہماری روانگی کے بارے میں کوئی اطلاع کب تک مل سکے گی؟" میں نے موضوع بدلنے کی نیت سے فوراً ہی سوال کر ڈالا۔ مجھے محسوس ہو رہا تھا کہ اپنے ہوش و حواس میں ہونے کے باوجود وہ اس وقت اپنی ذہنی رَو کا غلام ہو کر رہ گیا تھا جو بدقسمتی سے مذہب کی طرف بھٹک رہی تھی۔

"میرا آدمی گھاٹ پر گیا ہوا ہے۔" وہ گلاس سے اپنے لبوں کو تر کرتے ہوئے بولا۔ "اسی کے انتظار میں میں نے یہ بکھیڑا پھیلایا ہے۔ فرانس میں عنقریب ایک میلے کا آغاز ہونے والا ہے جس کے لیے یہاں سے شراب فرانس اسمگل کی جا رہی ہے۔ کوئی لانچ تیار مل گئی تو تمہیں اُسی پر روانہ کر دوں گا۔"

"فرانس ہمارے لیے خطرناک ثابت ہو سکتا ہے۔" میں نے پُرخیال لہجے میں کہا۔ "پورے یورپ کو خشکی کے راستے عبور کر کے ہم روم تک پہنچ سکیں گے۔ کاغذات کے بغیر سفر خطرناک ثابت ہو سکتا ہے۔"

"بحری راستہ اس کے مقابلے میں محفوظ ہے مگر وہ تمہارے لیے بہت تکلیف دہ ہوگا۔" وہ بولا۔ "انگلش چینل عبور کرتے ہی تم فرانس کے ساحل پر اُتر سکتے ہو مگر بحری راستے سے روم پہنچنے کے لیے فرانس اور اسپین کے گرد بحرِ اوقیانوس میں سفر کرتے ہوئے تم جبرالٹر سے گزر کر کئی دن بعد بحیرۂ روم میں داخل ہو سکو گے۔"

"میرے لیے دوسرا راستہ زیادہ آسان ہوگا۔" میں نے اصرار کیا۔

"وہ تو کوئی مسئلہ ہی نہیں ہے۔ کھلے سمندر میں میرا ایک جہاز لنگر انداز ہے جو کل اپنے آخری سفر پر پاکستان روانہ ہونے والا ہے۔ یہ بحیرۂ روم اور پھر نہرِ سویز سے گزر کر ہی بحیرۂ احمر اور بحیرۂ عرب میں داخل ہوگا۔"

"پاکستان؟" اُس کی زبان سے اپنے ملک کا نام سن کر میرے دل میں ہوک سی اُٹھی۔ "تو کیا یہ چلتا ہوا جہاز وہیں لے جا کر توڑا جائے گا؟"

"پروگرام یہی ہے... ویسے بھی کوئی خریدار اسے منافع کے ساتھ نہیں چلا سکتا کیونکہ پُرانے انجنوں میں ایندھن کا خرچ کرایوں سے بھی زیادہ بڑھ جاتا ہے... اگر تم پاکستانی ہو تو اسی جہاز سے اپنے وطن جا سکتے ہو۔"

"خالی جہاز کا سودا ہوا ہے یا اس پر کچھ مال بھی ہے؟" میں نے اس کی پیش کش کو نظر انداز کرتے ہوئے سوال کیا۔

"پرفیوم، قیمتی دوائیں اور مصنوعی جواہرات تمہارے ملک میں بہت مقبول معلوم ہوتے ہیں۔ فاضل پُرزوں کی پیٹیوں میں تمہیں یہ سبھی سامان ملے گا۔"

وہ حقائق کی بات کر رہا تھا اور میں مفروضوں پر سوچ رہا تھا۔ کھلے جرائم اور اسمگلنگ کی اور بات تھی لیکن اسمگلنگ کو کاروبار کا ضروری حصہ بنا لینا یقیناً قابلِ نفرت جرم تھا جو دن بدن میرے ملک میں فروغ پا رہا تھا۔ ملکی صنعتوں کو خام مال فراہم کرنے اور ان کے فروغ کے لیے عالمی پیمانے پر ناکارہ بحری جہازوں کی درآمد اور شکست و ریخت یقیناً قابلِ تحسین تھی اور ایسے سودے لازماً مروجہ قانونی پابندیوں کے مطابق ہوتے ہوں گے لیکن کچھ کالی بھیڑوں نے اس کام میں بھی چور دروازے پیدا کر لیے تھے اور راتوں رات لکھ پتی بننے کے لیے کوشاں تھے۔

میں سوچ رہا تھا کہ دیگر درآمدی اشیاء کی طرح پُرانے جہاز بھی کسٹم کے ضابطوں کے مطابق پاکستان پہنچتے ہوں گے۔ ان کی ٹنکیوں میں ایندھن کی مقدار کا کم یا زیادہ بچنا تو قرینِ قیاس تھا لیکن جہاز کے اپنے ساز و سامان میں دوسری غیر قانونی اشیاء کسٹم کے عملے کی نگاہوں سے کیسے بچائی جاتی ہوں گی؟ اس سوال کا جواب زیادہ دشوار نہیں تھا۔ جس معاشرے میں رشوت ایک رواج بن جائے' وہاں پیسے کے زور پر اس سے بڑی بڑی دھاندلیاں ہو سکتی تھیں۔

ایک بجے کے بعد سلائٹ کا آدمی واپس آیا تھا۔ اُس نے اطلاع دی کہ فرانس کے لیے وسکی لے کر روانہ ہونے والی لانچ اسی شام نکل چکی تھی اور اگلے دو روز تک ایسا کوئی پروگرام نہیں تھا۔ سلائٹ نے چند منٹ تک گفتگو کے بعد اسے واپس لوٹا دیا۔ اسے میرے خیالات سے آگاہی حاصل ہو چکی تھی اور لانچ نہ ہونے کے باعث اب واحد راستہ یہی رہ گیا تھا کہ پاکستان کے سفر پر روانہ ہونے والے جہاز کے ذریعے ہماری روانگی کا بندوبست کیا جائے۔

"وہ جہاز صبح لنگر اُٹھائے گا۔ میرا خیال ہے کہ تمہیں جہاز پر پہنچنے کے لیے اسی وقت کچھ کرنا ہوگا۔ رات کا اندھیرا ہمارے لیے مددگار ثابت ہو سکتا ہے۔ دن کے اُجالے میں نادیدہ دشواریاں حائل ہو سکتی ہیں۔" اُس نے واپس آ کر تھکے ہوئے لہجے میں اعلان کیا اور میں نے فوراً اپنی آمادگی کا اظہار کر دیا۔ میرے لیے اس سے اچھے امکانات ہو سکتی تھی کہ وہاں پڑے رہنے کے بجائے فوری طور پر روانگی کا بندوبست ہو جائے۔

اُس وقت تک سلطان شاہ گہری نیند سو چکا تھا۔ سلائٹ نے اُس کی خواب گاہ میں موجود لباسوں سے بھری ہوئی دیوار گیر الماری میرے لیے کھول دی۔ "اس میں سے اپنی ضرورت کے لیے جو چاہو لے سکتے ہو۔" اُس نے فراخدلی کے ساتھ کہا۔ "یہ خیال رکھنا کہ وہ مال بردار جہاز ہے۔ بستر اور خور و نوش کے سامان کے علاوہ جہاز پر کچھ نہیں مل سکے گا۔ ذاتی ضرورت کی چیزیں ہر ایک اپنے طور پر لاتا ہے۔"

وہ آدھے گھنٹے میں واپسی کا وعدہ کر کے چلا گیا اور میں سلطان شاہ کو بیدار کر کے نئے پروگرام سے آگاہ کرنے لگا جو اُس کے لیے حیرت ناک ثابت ہوا تھا۔

"مجھے تو یہ سلائٹ بھی خطرناک آدمی نظر آتا ہے۔" سلطان شاہ نے میری بتائی ہوئی تفصیلات سننے کے بعد کہا۔

"ہمارے لیے اتنا کافی ہے کہ ویرا کو اس پر اعتماد ہے... آخر یہ ہمارے ساتھ کیا ہیر پھیر کر سکتا ہے؟"

"میں تم کو یہی بتانا چاہ رہا تھا کہ کہیں ویرا اس کے بارے میں خوش فہمی کا شکار نہ ہو۔" اُس نے میری آنکھوں میں دیکھتے ہوئے کہا۔ "کیا یہ عجیب اتفاق نہیں ہے کہ آج شام ویرا ہمیں یہاں لائی اور صبح سویرے سلائٹ کا جہاز اسی طرف روانگی کے لیے تیار ہے جدھر ہم کو جانا ہے۔"

"ویرا بتا چکی تھی کہ سلائٹ پُرانے جہازوں کی خرید و فروخت کا کام کرتا ہے۔ اتفاق ہے کہ ہمیں پاکستان جانے کے لیے اس جہاز میں جگہ مل رہی ہے جو اس روٹ پر اپنا آخری سفر کر رہا ہے۔" میں نے کہا۔ "کم از کم یہ بھی تو پتا چلے کہ تم کو سلائٹ پر کس بات کا شبہ ہو رہا ہے؟"

"بظاہر کوئی بات اُس کے خلاف نہیں جاتی بس تم اسے میری چھٹی حس کی تنبیہ کہہ سکتے ہو۔ مجھے یوں محسوس ہو رہا ہے کہ ہم آسمان سے گر کر کھجور میں پھنس جائیں گے۔"

"دوسری صورت یہ ہو سکتی ہے کہ ہم یہیں رہ کر حالات کا مقابلہ کریں۔ یہ بات بھی سامنے آ جائے گی کہ ہمارے انکار کا اُس پر کیا ردِعمل ہوتا ہے۔ اس کی نیت صاف ہے تو اسے ہمارے پروگرام کی تبدیلی پر کوئی اعتراض نہ ہونا چاہیے۔"

"میں یہاں رُکنے کا مشورہ نہیں دیتا۔ یہاں سے تو اَب ہمیں نکل ہی جانا چاہیے لیکن سلائٹ کو آزمانے کے لیے تم اُسے چھیڑ سکتے ہو بشرطیکہ اُس کے بھڑکنے کا اندیشہ نہ ہو۔"

"یہی تو دیکھنا ہے کہ وہ ہمارے پروگرام کی تبدیلی قبول کر لیتا ہے یا اِس پر بھڑک اُٹھتا ہے۔"

"یہ دو الگ الگ باتیں ہیں۔" سلطان شاہ نے اپنی بات واضح کرنے کی کوشش کرتے ہوئے کہا۔ "ایک تو وہ اپنا منصوبہ ناکام ہونے پر مشتعل ہو سکتا ہے، دوسری صورت یہ ہے کہ اسے ہمارے پل پل بدلنے والے پروگرام پر غصہ آجائے اور وہ سرے سے ہماری مدد کرنے سے انکار کر دے۔"

"وہ آئے گا تو دیکھوں گا۔" میں نے کہا۔ "فی الحال تو اس الماری سے اپنے لیے کپڑے منتخب کرو۔"

"انسپکٹر اسمتھ کی فون کال کا قصہ بھی مجھے من گھڑت محسوس ہوا تھا۔" وہ الماری میں لٹکے ہوئے ملبوسات کا جائزہ لیتے ہوئے بولا۔ "کسی مجرم کے اس قدر معزز ہونے کا واقعہ پہلی بار میرے سامنے آیا ہے۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے پرانے زمانے کا کوئی عوامی ڈاکو دوبارہ زندہ ہو گیا ہو۔"

"اب اس کی طرف سے میرا دماغ خراب نہ کرو۔" میں نے اکتائے ہوئے لہجے میں کہا۔ "جب تک کوئی بات سامنے نہ آئے ہمیں اس پر اعتماد کرنا ہی ہوگا۔"

تھوڑی دیر بعد سلائٹ بالکل ہی مختلف، ملاحوں جیسے چست لباس اور سیاہ چرمی جیکٹ میں واپس آیا تھا تو اس کا موڈ خاصا خوشگوار تھا۔

"میں سوچ رہا ہوں کہ بحری سفر کئی دن کی طوالت اختیار کر سکتا ہے اگر چند روز کسی بہتر ذریعے کا انتظار کر لیا جائے تو مناسب ہوگا۔" میں نے کہا۔

"شوق سے انتظار کرو۔" اس نے پیشانی پر بل لائے بغیر کہا۔ "لیکن یہ بتا دوں کہ فرانس کے ساحل سے خشکی کا راستہ تمھیں پرخطر معلوم ہوتا ہے اور میں اس کے علاوہ بحری سفر کا بندوبست ہی کر سکتا ہوں چیتھام سے تم اس کے علاوہ کسی ذریعے سے نہ نکل سکو گے۔"

اس کے ردِ عمل میں کوئی مشتبہات نہیں تھی لہٰذا میں نے فوراً ہی قلابازی کھالی۔ "میرا مطلب تھا کہ سفر کے لیے شاید کوئی بہتر اسٹیمر میسر آسکے۔ اس علاقے میں تم خاصے وسائل کے مالک معلوم ہوتے ہو۔"

"تمھاری جگہ میری تصویر اخباروں میں چھپی ہوتی تو مجھے ہرگز ایسی عیاشیاں نہ سوجھتیں۔" اس نے منہ بنا کر کہا۔ "تمھیں یہ نہیں بھولنا چاہیے کہ تم ایک اجنبی ملک میں مشکل حالات سے دوچار ہو۔"

"بس ایک سرسری سا خیال آیا تھا ذہن میں لیکن تمھارا مشورہ مناسب ہے، ہم تیار ہیں۔"

ہم تینوں وہاں سے سلائٹ کی گاڑی میں روانہ ہوئے تو رات گزر چکی تھی اور میری رسٹ واچ صبح کے پونے تین بجا رہی تھی فضا پر کہر کی گہری چادر محیط تھی، موسم سرد تھا لیکن غنیمت یہ تھا کہ تیز ہوائیں نہیں چل رہی تھیں ورنہ اس وقت وہی سردی ناقابل برداشت ہو کر رہ جاتی۔



چیتھام کی سنسان اور خوابیدہ سڑکوں سے گزرتے ہوئے کچھ دیر بعد ہم قصبے کی ساحلی آبادی میں داخل ہوئے جہاں دور سے آتی ہوئی سمندر کی لہروں کا دھیما دھیما شور ہوا کی لہروں پر گونج رہا تھا۔ کچھ دیر تک تنگ اور پرپیچ سڑکوں پر ڈرائیونگ کرنے کے بعد سلائٹ نے ایک جگہ گاڑی سڑک کے کنارے لگا کر انجن بند کیا اور چند منٹ میں واپسی کے لیے کہتا ہوا ایک قریبی گلی میں روپوش ہو گیا۔

"یہ اب کہاں گیا ہے؟" سلطان شاہ نے عقبی نشست سے سوال کیا۔

"کسی ملاح کو لینے گیا ہے۔ اس کا جہاز کھلے سمندر میں لنگر انداز ہے، ہمیں لانچ کے ذریعے وہاں تک پہنچایا جائے گا۔"

"سلائٹ خود بھی ہمارے ساتھ جہاز تک جائے گا؟"

"دیکھنا پڑے گا — ابھی تک تو آثار یہی بتا رہے ہیں۔" میں نے جواب دیا۔

سلائٹ کچھ دیر بعد داڑھی والے ایک قوی الجثہ شخص کے ساتھ نمودار ہوا جس کی حالت سے ظاہر ہو رہا تھا کہ اسے سوتے سے اٹھایا گیا تھا۔ آنے والے نے سلطان شاہ کے ساتھ عقبی نشست سنبھال لی اور سلائٹ نے ایک مرتبہ پھر انجن اسٹارٹ کر کے گاڑی [illegible] کی طرف جانے والے راستے پر ڈال دی۔

تھوڑی دیر بعد ہم نے آبادی سے نکل کر مختصر سا راستہ عبور کیا اور پھر یہ سفر ایک بے قاعدہ سے کچے پارکنگ ایریا پر ختم ہو گیا۔ اس دوران میں نووارد مسلسل خاموش رہا تھا۔

گاڑی کے دروازے کھڑکیاں مقفل کر کے سلائٹ نے ہماری رہنمائی شروع کر دی اور تھوڑی دیر بعد ہم سیڑھیاں طے کر کے اس کشادہ چوبی برتھ پر پہنچ گئے جو شہتیروں کے سہارے سمندر میں آگے تک پھیلی ہوئی تھی اور سمندر کا پانی اس کے نیچے ہلکورے لے رہا تھا۔ برتھ پر جا بجا ماہی گیری کے جال اور دوسرا سامان ڈھیر تھا۔ اس سے آگے سمندر میں کئی لانچیں لنگر انداز تھیں جن کی اِکا دُکا پورٹ لائٹس دھند میں چمک رہی تھیں، ادھر کے موسمی حالات کی وجہ سے وہاں تقریباً تمام ہی روشنیاں زرد رنگ کی تھیں جو کہر میں بھی دور سے نظر آسکتی تھیں۔

"کون ہے؟" چوبی برتھ پر ہم چاروں کے قدموں کی گونج کے جواب میں کسی طرف سے کسی نے ناگواری کے ساتھ للکارا تھا۔

"اسٹیوارٹ سلائٹ!" اس نے اونچی رعب دار آواز میں اپنا پورا نام دہرایا۔ "میں اپنی لانچ پر جا رہا ہوں۔"

"ٹھہرو۔" وہی آواز گونجی۔ "آج سمندر پر کہر بہت گہری ہے تمھارا اُدھر جانے کا ارادہ تو نہیں ہے؟" آواز کے ساتھ ہی قدموں کی چاپ بھی سنائی دی تھی، شاید وہ ہماری طرف آرہا تھا۔

سلائٹ کا ہاتھ اپنی جیکٹ کی جیب میں رینگ گیا اور وہ وہیں رک کر آنے والے کا انتظار کرنے لگا۔ اس کے اشارے پر ہم تینوں بھی وہیں تھم گئے تھے۔

"صبح آٹھ بجے تک کسی لانچ کو برتھ چھوڑنے کی اجازت نہیں ہے۔" کہر سے نمودار ہونے والے شخص نے ہم دونوں کا بغور متجسس نگاہوں سے جائزہ لیتے ہوئے کہا لیکن اس کا لہجہ تحکمانہ نہیں بلکہ نرم تھا اور اس کے دہانے سے دھواں خارج ہو رہا تھا۔

"اطلاع دینے کا بہت بہت شکریہ پیٹر! ہم اس سے بہت پہلے واپس آجائیں گے۔" سلائٹ کی مٹھی جیکٹ کی جیب سے نمودار ہوئی اور پیٹر کی جیب میں کھل گئی۔ "اگر ہماری بدقسمتی سے کوئی حادثہ پیش آجائے تو تم کہہ دینا کہ ہم تمھاری وارننگ کے باوجود لانچ لے بھاگے تھے۔"

"تمھاری مرضی۔" پیٹر نے اپنی جیب میں ہاتھ ڈالتے ہوئے بے بسی کے ساتھ کہا۔ "تم چیتھام کے بادشاہ ہو، تمھیں کون روک سکتا ہے ویسے بھی سمندر کو تم سے زیادہ کون سمجھے گا — ذرا جلدی لوٹ آنا ... فارم ..."

سلائٹ نے اس کی بات کاٹ دی۔ "فارم واپسی پر بھر دوں گا، اس پر کوئی اندراج نہ کرنا۔ واپسی پر خانہ پری بھی میں خود ہی کروں گا۔"

"وِش یو لک۔" اس نے اپنے داہنے ہاتھ کی کھلی انگلیوں سے اپنی پیشانی چھو کر کہا اور ہم چاروں ایک مرتبہ پھر چوبی برتھ پر پرشور قدموں کے ساتھ آگے بڑھنے لگے۔

سلائٹ کی سفید لانچ کا نام اسپیڈ بوٹ تھا جس کے کیبن میں چار مسافروں کے لیے ہر آسائش موجود تھی۔ اس کے ساتھ آنے والا ڈھیل پھدک کر روانگی کا انتظام کرنے لگا اور سلائٹ ہمارے ساتھ کیبن میں آگیا۔ پھر ہمیں تاریک کیبن میں چھوڑ کر وہ خود بھی نووارد کے پاس چلا گیا۔ چند ثانیوں بعد ہی لانچ کا طاقتور ڈیزل انجن اسٹارٹ ہوا اور کیبن میں روشنیاں جگمگا اٹھیں۔ مزید چند ثانیوں تک لانچ وہیں کھڑی ہلکورے لیتی رہی۔ شاید اس کے برتھ پول سے بندھے ہوئے رسّے کھولے جا رہے تھے اور پھر لانچ آہستہ آہستہ برتھ سے دور ہٹنے لگی۔

قرب و جوار میں موجود دوسری لانچوں اور رکاوٹوں سے دور کرنے کے بعد ہولے ہولے لانچ کا رخ تبدیل ہوا اور وہ قدرے تیز رفتار کے ساتھ کھلے سمندر کی طرف بڑھنے لگی۔

کیبن کے سامنے والی ونڈ شیلڈ سے میں نے پردہ ہٹایا تو سلائٹ اپنے ساتھی کے ہمراہ لانچ کے کنٹرول میں مصروف نظر آیا۔ لانچ کی اگلی تیز روشنیوں کے باوجود گہری کہر میں زیادہ دور تک دیکھنا ممکن نہیں تھا۔ اس وقت پہلی بار مجھے احساس ہوا کہ سلائٹ نے ایسے ناساز گار موسم میں کھلے سمندر کا قصد کر کے بہادری [illegible]

جوں جوں لانچ آگے بڑھ رہی تھی اس کی رفتار بڑھتی جا رہی تھی۔ غنیمت یہ تھا کہ اس وقت سمندر پرسکون تھا ورنہ اس بڑھتی ہوئی رفتار پر مخالف سمت سے آنے والی موجیں لانچ کے لیے خطرناک ثابت ہو سکتی تھیں۔ ہم دونوں کے لیے تفریح سے قطع نظر کسی بحری سفر کا وہ پہلا تجربہ تھا جس کا آغاز زیادہ خوش گوار نہیں تھا لہٰذا ہم دونوں ہی خاموش بیٹھے ونڈ شیلڈ سے باہر فضا میں کچھ تلاش کرنے کی کوشش کر رہے تھے جو دونوں سمتوں سے اڑنے والے سمندری جھاگ کی ہلکی بوچھاڑ سے لمحہ بہ لمحہ دھندلاتی جا رہی تھی۔

کچھ دیر بعد سلائٹ فاتحانہ مسکراہٹ کے ساتھ کیبن میں آگیا۔

"موسم واقعی بہت سرد اور خراب ہے۔" میں نے دھیمے لہجے میں کہا۔ میرے دہانے سے نکلنے والے آبی بخارات نے بھی ٹھنڈ کی وجہ سے سفید دھوئیں کی صورت اختیار کر لی تھی۔ "اور شاید لانچ کی رفتار بھی بہت تیز ہے۔"

"ملاح بہت تجربہ کار ہے۔" وہ ہنستے ہوئے بولا۔ "موسم ہی کی وجہ سے وہ چالیس ناٹ کی رفتار سے جا رہا ہے ورنہ اسپیڈ بوٹ سمندر کی سطح پر اڑتی ہے۔"

"جہاز ساحل سے کتنی دور لنگر انداز ہے؟" میں نے سوال کیا۔

"اس رفتار سے ہمیں تقریباً ایک گھنٹا لگے گا۔ آبنائے ڈوور کی سمندری گزرگاہ کے قریب ہی جہاز نے لنگر ڈالا ہوا ہے، اس طرف زیادہ بھاری جہاز ساحل کے قریب نہیں آسکتے اس لیے گہرے پانی میں رکنا پڑتا ہے۔"

"ٹھنڈ واقعی زیادہ ہے، تھوڑی سی برانڈی لو گے؟" اس نے [illegible] جیکٹ کی اندرونی جیب سے برانڈی کا ادّھا نکالتے ہوئے [illegible] مجھ سے سوال کیا۔

"[illegible] خون کرو سلائٹ!" میں نے گہرا سانس لے کر کہا۔ "تم [illegible] جا رہے ہو۔ ایسا نہ ہو کر تم واپسی کے سفر کے [illegible]"

"[illegible] مراپنی او[illegible] پہچان کر پیتے تو کبھی نشہ نہیں ہوتا۔" وہ [illegible] کر ایک لمبا گھونٹ معدے میں اتارنے کے بعد [illegible] وقت چڑھتی ہے جب اوقات سے زیادہ پی لی جائے۔"

[illegible] اندازہ ہوا کہ وہ بہت دلچسپ اور یار باش آدمی [illegible] سے باہر نکالنا بہت مشکل کام تھا جس [illegible] ہوئی تھی [illegible] باتوں میں اس سے پتا چلا کہ پاکستان جانے والے جہاز کا نام [illegible] تھا اس کا سارا عملہ یونانیوں پر مشتمل [illegible] آخری سفر کے لیے سلائٹ نے یونانی کپتان [illegible] اپنے اعتماد کے ایک انگریز کا تقرر کیا تھا تاکہ

جہاز پر لادے جانے والے غیر قانونی مال کا راز فاش نہ ہو سکے۔

ٹھیک ایک گھنٹے کے سفر کے بعد لانچ کی رفتار سُست پڑنے لگی پھر یوں محسوس ہوا جیسے وہ ایک بڑے دائرے کی صورت میں داہنی طرف مُوڑی جا رہی ہو چند منٹ بعد گہرے پانی میں لنگر انداز روزالی کی روشنیاں بھی نظر آنے لگیں۔ لانچ کے پائلٹ نے مخصوص اونچی نیچی آوازوں میں تسلسل کے ساتھ ہوٹر بجاتے ہوئے روزالی کے گرد چکر لگانا شروع کر دیا۔ اسی کے ساتھ اسپیڈ بوٹ کی رفتار بھی بالکل دھیمی ہو گئی۔

روزالی کے عرشے پر تمام بتیاں روشن تھیں لیکن گہری دُھند کے باعث وہ سیاہی مائل دیوہیکر مال بردار جہاز سمندر کے سینے پر کسی مہیب عفریت کی طرح ہلکورے لے رہا تھا۔

سلائٹ ہم دونوں کو ساتھ لے کر کیبن سے نکلا تو برف میں بھیگی ہوئی سرد ہواؤں نے ہمارا استقبال کیا لیکن اس وقت روزالی سے جوابی سگنل موصول ہونے تک ہمیں لانچ کے ملاح کی مدد کرنا تھی پھر جہاز کے عرشے پر ایک تیز روشنی تین مرتبہ چمک کر معدوم ہو گئی اور مَیں نے اطمینان کا سانس لیا کہ ہمیں دیکھ لیا گیا تھا۔

"لنگر کی چین کے قریب ٹھہرنے کی کوشش کرو۔" اوپر سے کسی نے انگریزی میں چیخ کر کہا۔ "ہم سیڑھی نیچے اُتارتے ہیں، تمھیں اس کے ذریعے اوپر آنا ہو گا۔"

جہاز کے گرد دوسرا چکر کاٹتے ہوئے اسپیڈ بوٹ آہستگی کے ساتھ ہچکولے لیتی ہوئی جیسے ہی اگلے لنگر کی آہنی زنجیر کے قریب پہنچی، سلائٹ نے نائیلون کی مضبوط رسّی کے سرے پر بندھا ہوا فولادی ہُک زنجیر کی طرف اُچھال دیا۔ فضا میں لوہے سے لوہا ٹکرانے کی جھنکار گونجی اور سلائٹ نے رسّی کے سہارے لانچ کو جہاز کے قریب کھینچ کر رسّی کا سرا ایکر بورڈ سے باندھ دیا تاکہ لانچ سمندر کی تیز لہروں کے ریلے میں دُور نہ بہہ سکے۔

کئی منٹ کے انتظار کے بعد عرشے کی ریلنگ پر دو افراد جھکے ہوئے نظر آئے اور انھوں نے دُہرے رسّوں میں مضبوطی سے ایک ایک فٹ کے فاصلے سے بندھے ہوئے چوبی زینوں والی سیڑھی نیچے لٹکا دی جس کے سطحِ آب تک پہنچتے ہی سلائٹ نے حلق سے آواز نکال کر اوپر والوں کو سگنل دیا اور سیڑھی وہیں رُک لی گئی۔

"اوپر آجاؤ۔" لہروں کے شور میں چند منٹ بعد اوپر سے پیغام ملا۔ سلائٹ نے ہم دونوں کی پیراکی کے بارے میں سوال کیا لیکن کُھلے سمندر کی خوفناک لہروں کو دیکھ کر ہم دونوں نے ہی اپنی معذوری کا اعتراف کر لیا۔

"پھر پہلے تم اوپر جاؤ۔" اُس نے کہا۔ "تاکہ ہاتھ پیر پھسل جائے تو میں تمھیں پانی سے نکال سکوں۔"

مَیں جھرجھری لے کر رہ گیا۔ اُس کا تبصرہ بہت بےمحل تھا۔ پھر مَیں نے کچھ کہے بغیر سلطان شاہ کی طرف دیکھا اور لانچ سے ذرا دُور فضا میں لہراتی ہوئی سیڑھی کو پکڑنے کی کوشش کرنے لگا۔

کہیں اور ایسی سیڑھی پر طبع آزمائی اور بات تھی لیکن کھلے سمندر کی جھاگ اُڑاتی موجوں پر وہ تجربہ بہت سنسنی خیز تھا۔ میرے وزن اور ہوا کے جھونکوں سے سیڑھی گزوں کے حساب سے فضا میں اِدھر اُدھر جھول رہی تھی اور میرا دل پوری رفتار سے کنپٹیوں تک دھڑک رہا تھا۔

اگر ذرا بھی توجہ کسی اور طرف مبذول ہوتی تو بلندی سے چھپاک کے ساتھ سمندر میں گرنا یقینی تھا۔ لمحہ بہ لمحہ تقریباً تیس فٹ کی بلندی طے کر کے میں ریلنگ تک پہنچا تو وہاں موجود دو افراد نے سہارا دے کر مجھے اوپر کھینچ لیا۔ ان میں ایک انگریز تھا اور دوسرا شکل سے یونانی لگ رہا تھا۔

انگریز نے اپنا تعارف کاٹرل کے نام سے کرایا۔ یونانی کا نام جوناس تھا۔ میرے لیے اپنا اصل نام چھپانا بے سود تھا لہٰذا مَیں نے اُنھیں ڈینی بتانا مناسب سمجھا جو اُن کے لیے مختصر اور سہل تھا۔

میرے بعد سلطان شاہ اوپر آیا۔ آخر میں سلائٹ ہمارے سامان کا بیگ اپنے کندھے سے لٹکائے کسی بندر کی سی پھرتی کے ساتھ اوپر آ پہنچا۔ اُس نے آتے ہی رسمی طور پر سب کا ایک دوسرے سے تعارف کرایا اور پھر مجھ سے مخاطب ہو کر بولا۔ "ڈیوڈ کاٹرل اِس جہاز کا نیا کپتان ہے اور تمھیں اس کی ہدایات پر لفظ بہ لفظ عمل کرنا ہو گا۔ اس کے تعاون سے تم اپنے سفر کو یادگار اور کسی حد تک خوشگوار بنا سکو گے۔"

"تم روم جا رہے ہو۔ بس یہ یاد رکھنا کہ روم جانا ہو تو وہی کرنا چاہیے جو رومن کرتے ہیں۔" کاٹرل اپنی عقابی نظریں میرے چہرے پر جما کر خوشگوار لہجے میں بولا۔ "میں تمھیں عملے کا ایک آرام دہ ڈبل کیبن دے دوں گا۔ میری پیشگی اجازت کے بغیر تم اس کیبن سے نہیں نکلو گے۔"

"کپتان کاٹرل کو ہمارے مسائل کا بھی علم ہو گا؟" مَیں نے جھجکتے ہوئے سلائٹ سے سوال کیا۔

"سب معلوم ہے۔" وہ ہنستے ہوئے بولا۔ "جب میں گھر یا آدھ گھنٹے کے لیے تم سے الگ ہوا تھا تو مَیں نے ریڈیو فون پر کاٹرل کو سب کچھ بتا دیا تھا ورنہ ان لوگوں کا صبح سے پہلے بیدار ہونا محال تھا۔ سمندر کے سینے پر زندگی گزارنے والے نیند کے پکّے ہوتے ہیں۔ ان کے سروں پر نقارے بھی بجاتے رہو تو مقررہ وقت سے پہلے بیدار نہیں ہوتے۔"

سلائٹ نے وہیں عرشے پر کھڑے رہ کر گفتگو ختم کی اور پھر نسلی دے کر نیک خواہشات کا اظہار کرتے ہوئے اسی سیڑھی کے ذریعے دوبارہ اسپیڈ بوٹ پر پہنچ گیا۔ اس کے نیچے پہنچ جانے کے بعد جوناس نے بڑی سی چرخی گھما کر سیڑھی واپس لپیٹنا شروع کر دی اور اسی دوران میں اسپیڈ بوٹ روزالی سے دور ہوتے ہوئے کُہر کے اتھاہ دُھندلکے میں معدوم ہوتی چلی گئی۔

"تم آرام کرو۔ میں انھیں ان کے کیبن میں پہنچا دوں گا۔" کاٹرل نے چرخی پر مصروف جوناس سے کہا اور پھر نیچے جانے والے زینوں کی طرف بڑھ گیا۔ جوناس عرشے پر اکیلا کھڑا چرخی گھماتا رہ گیا۔

عمودی گولائی میں بنے ہوئے تنگ آہنی زینوں سے تین منزلیں اُترنے کے بعد وہ ایک راہداری میں رکا تھا۔ "تمھیں اپنے کیبن میں تو رہنا ہی ہے۔ پہلے میرے کیبن میں تمھاری آمد کی خوشی میں ایک چھوٹا سا دَور ہو جائے۔"

"مَیں تیار ہوں مگر میرا ساتھی خشک ہے۔" مَیں نے بے تکلفی کے ساتھ کہا کیونکہ کُھلے سمندر کی یخ بستہ ہواؤں نے مجھے حرارت کی تلاش پر مجبور کر دیا تھا جس کی پیش کش کاٹرل خود کر رہا تھا۔

اسی راہداری میں اُس کا کیبن تھا۔ اُس نے قفل میں چابی گھما کر دروازہ کھولا تو مَیں اندر قدم رکھتے ہی اپنی جگہ سُن ہو کر رہ گیا۔ بالکل یہی کیفیت سلطان شاہ کی ہوئی تھی۔

بے اختیار میرے ذہن میں سلطان شاہ کے خدشات سَر اُبھارنے لگے۔ شاید اُس کی چھٹی حس صحیح رُخ پر کام کر رہی تھی جو اُس نے ہتھیام میں ہی خطرہ بھانپ لیا تھا کہ ہم کسی ایک چکر سے نکل کر دوسرے میں پھنسنے جا رہے تھے۔ سلائٹ ہمیں روزالی پر چھوڑ کر جا چکا تھا۔ زمین سے ہمارا ہر رابطہ منقطع ہو چکا تھا اور اب ہم روزالی کے کپتان اور اُس کے عملے کے رحم و کرم پر تھے۔ پیشہ وَر ملاحوں کی اتنی بڑی تعداد سے ٹکرا کر کامیاب ہونا ہمارے لیے ناممکن تھا اس لیے خود کو حالات کے دھارے پر چھوڑ دینے کے سوا کوئی چارہ نہیں رہ گیا تھا۔ میری کنپٹیاں سنسنانے لگی تھیں اور دورانِ خون یکدم تیز ہو گیا تھا۔

مجھے یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے کپتان کے کیبن میں سامنے کی دیوار پر لگی ہوئی جمی لائیڈ کی تصویر ہمیں دیکھ کر طنزیہ انداز میں مسکرا رہی ہو۔ وہ بالکل اُسی تصویر کی نقل تھی جسے مَیں نے ویرا کے ساتھ لائیڈز کالج کے تہ خانے میں دیکھا تھا اور اسی کی ایک چھوٹی نقل الکزانس نے مجھے اور سلطان شاہ کو ڈیلٹا کیمپ میں دکھا چکی تھی۔

"رُک کیوں گئے؟ آگے بڑھو نا۔" ڈیوڈ کاٹرل کی آواز مجھے کسی میلوں گہرے کنوئیں کی تہ سے اُبھرتی سُنائی دی۔ مجھے یوں محسوس ہوا جیسے وہ مجھ پر طنز کر رہا ہو۔

میں نے ایک جھٹکے کے ساتھ قدم اُٹھائے اور دروازے سے گزر کر کیبن میں داخل ہو گیا۔ سلطان شاہ میرے ساتھ تھا اور ڈیوڈ کاٹرل ہمارے پیچھے کیبن میں داخل ہوا تھا۔ اس کی رسمی پیش کش سے پہلے ہی میں نے اس کے آراستہ کیبن میں ایک آرام دِہ نشست سنبھال لی کیوں کہ اس وقت جمی لائیڈ کی تصویر کی وجہ سے میرے اعصاب پر ناقابلِ بیان تناؤ طاری ہو چکا تھا اور مجھے یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے اپنی ساری جدّوجہد کے باوجود بھی میں شی کے ہولناک چُنگل سے نکلنے میں کامیاب نہیں ہو سکا تھا۔ شی کا ہر پراہ ایک آسیبی سائے کی طرح ہمارا تعاقب کر رہا تھا۔ ویرا نے اس سے نجات حاصل کرنے کے لیے سلور آئی کی مدد سے ہمیں ڈیلٹا کیمپ سے نکالا تھا لیکن اب آبنائے ڈوور کے اس کھلے سمندر میں جمی لائیڈ کی تصویر ایک بار پھر ہماری بدنصیبی پر خندہ زن تھی۔

ہم تینوں ایک دوسرے کے ساتھ تھے، اس لیے ڈیوڈ کاٹرل کو شاید ہمارے چہروں پر اُبھرنے والے تحیّر آمیز تاثرات کا جائزہ لینے کا موقع نہیں مل سکا اور اسی وجہ سے وہ ہمارے ٹھٹکنے کے سبب سے واقف نہ ہو سکا تھا۔

"باربرداری کے اس سالخوردہ جہاز پر اتنے خوبصورت کیبن کا وجود میرے وہم و گمان میں بھی نہیں تھا۔" میں نے ہنستے ہوئے کہا۔ "اتنی آسائش تو عام گھروں میں بھی میسر نہیں ہوتی۔"

"لمبا سفر درپیش ہو تو اس یکسانیت سے بھی دل اُکتا جاتا ہے۔ عرشے پر جاؤ تو ہر طرف پانی ہی پانی اور کیبن میں وہی در و دیوار اور فرنیچر نظر آتا ہے۔" ڈیوڈ کاٹرل نے کہا اور اس کی تقلید میں ہم دونوں نے اندر داخل ہو کر کشن والی ہلکی مگر آرام دِہ کُرسیاں سنبھال لیں۔

"شاید اس کی وجہ یہ ہو کہ بحری زندگی تمھارا پیشہ بن گئی ہے ورنہ لوگ تو سمندری سفر کو بجائے خود ایک تفریح اور عیاشی سمجھتے ہیں۔"

"مسافر بردار جہازوں کی زندگی بہت پُرکشش اور رنگین ہوتی ہے۔" وہ واش کیبنٹ کا پٹ کھولتے ہوئے بولا۔ "بھانت بھانت اور ملک ملک کے ہزاروں لوگوں سے واسطہ پڑتا ہے بلکہ سچی بات تو یہ ہے کہ دورانِ سفر بہت سے مسافروں کے ساتھ ایسی ذہنی ہم آہنگی پیدا ہو جاتی ہے کہ وہ برسوں یاد رہتے ہیں۔ میں نے بھی ایسے کئی سنسنی خیز اور رومان انگیز سفر کیے ہیں لیکن مال بردار جہازوں پر زندگی بہت سپاٹ اور سنگلاخ ہو جاتی ہے۔ چاہتے یا نہ چاہتے ہوئے بھی کرخت مردانہ چہروں اور ملاحوں یا خلاصیوں کی درشت آوازوں کے ساتھ گزارا کرنا پڑتا ہے۔"

"بحری سفر کا سارا مزہ اُس کی طوالت میں ہوتا ہے۔ کیا جہاز کے دفتری عملے میں بھی لڑکیاں وغیرہ نہیں رکھی جاتیں؟" میں نے شوخ لہجے میں سوال کیا۔

"ایسے حسین انداز میں سوچنے والے تم پہلے آدمی نہیں ہو۔" اس نے ہلکا سا قہقہہ لگا کر کہا۔ "ساری دُنیا میں ملاحوں کی برادری عام طور پر اتنی تند خو اور فسادی ہوتی ہے کہ ان کے درمیان عورتوں کا گزارا ہو ہی نہیں سکتا، روز خون خرابے ہوں گے اور ہر ملاح عورتوں کو قتل کر کھا جانے پر تلا ہوا نظر آئے گا۔ یہ سب مسافر بردار جہازوں کے چونچلے ہوتے ہیں جو مال بردار جہازوں پر بالکل نہیں چل سکتے، یہاں تو لڑکوں سے دوستی پر خون آشام رقابتیں چل نکلتی ہیں۔" یہ کہتے ہوئے اُس نے پیمانہ میرے سامنے رکھ کر اس میں اسکاچ انڈیل دی۔

"تم واقعی نہیں لو گے؟" اس نے سلطان شاہ سے پوچھا۔ اور اس نے مسکراتے ہوئے نرمی سے انکار کر دیا اور ڈیوڈ اپنا جام لے کر میرے سامنے جم گیا اس دوران میں میں کئی بار دُزدیدہ نگاہوں سے جمی لائیڈ کی تصویر کی طرف دیکھ چکا تھا اور کسی ایسے مناسب موقع کی تلاش میں تھا کہ ڈیوڈ سے تصویر کے بارے میں سوال کر سکوں۔

ہم دونوں نے اپنے جام فضا میں ہولے سے ٹکرائے اور پھر اپنے لبوں کو تر کرنے لگے۔

"یہ تمھاری داہنی ہتھیلی پر کیسا زخم ہے؟" اچانک ہی اُس کی نگاہ میرے زخم پر پڑ گئی۔

"اب تو یہ ٹھیک ہو چلا ہے۔" میں نے جام رکھ کر خود اپنی ہتھیلی کا جائزہ لیتے ہوئے کہا۔ "ٹوٹی ہوئی بوتل کا وار روکتے ہوئے یہ ہتھیلی شیشے کی نوکیلی دھار سے کٹ گئی تھی۔"

"خطرناک آدمی معلوم ہوتے ہو۔" اُس نے معنی خیز انداز میں گردن ہلاتے ہوئے کہا۔ "اس قسم کی مار دھاڑ سے شرفا کا واسطہ کم ہی پڑتا ہے۔"

"یہ کیوں بھول رہے ہو کہ شرفا بغیر دستاویزات کے مال بردار جہازوں پر سفر نہیں کیا کرتے۔" میں نے ہنستے ہوئے اُس کی وہ بات وہیں اُڑا دی اور وہ بھی میرے ساتھ ہنسی میں شریک ہو گیا۔

"اگر مجھے اجازت ہو تو میں اپنے کیبن میں چلا جاؤں۔" ہماری گفتگو میں توقف آتے ہی سلطان شاہ نے معذرت خواہانہ لہجے میں کہا اور ڈیوڈ فوراً ہی انٹرکام پر اپنے کسی ماتحت سے بات کرنے لگا۔

مجھے اندازہ تھا کہ ڈیلٹا کیمپ میں پنڈلی زخمی ہونے کے بعد سلطان شاہ مسلسل ہی بھاگ دوڑ کرتا رہا تھا جب کہ اسے تھوڑے سے آرام کی ضرورت تھی۔ وہ تو غنیمت تھا کہ اس کی پنڈلی کی ہڈی محفوظ رہی تھی ورنہ وہ چلنے کے قابل بھی نہ رہ پاتا۔ اس کے چہرے سے مجھے احساس ہو رہا تھا کہ وہ بہت زیادہ تھکا ہوا تھا۔

چند منٹ بعد ڈیوڈ کا ایک آدمی کیبن کے دروازے پر دستک دے کر اندر آیا اور ڈیوڈ نے اسے کیبن نمبر پانچ کے بارے میں ہدایت دے کر سلطان شاہ کے ساتھ روانہ کر دیا۔

"یہ تصویر کس کی ہے؟" تخلیہ ہوتے ہی میں نے سرسری لہجے میں دیوار گیر تصویر کے بارے میں سوال کر ڈالا۔

"یہ جمی لائیڈ کی تصویر ہے۔" اس نے میرے سوال پر چونکے بغیر جواب دیا اور مجھے یوں محسوس ہوا جیسے اس کی زبان سے شی کے سربراہ کا نام سنتے ہی میری کھوپڑی سُن ہو کر رہ گئی ہو۔

"یہ بحری نقل و حمل کا شہنشاہ سمجھا جاتا ہے۔" ڈیوڈ کارل کہہ رہا تھا۔ "ایک وسیع ذاتی بحری بیڑے کے علاوہ دُنیا کی تمام بڑی جہاز راں کمپنیوں میں کسی نہ کسی طرح اس کے بیش قیمت مفادات ہیں۔"

"تو کیا جہازوں میں اس کی تصاویر شگون کے طور پر لگائی جاتی ہیں؟"

"دراصل اسٹیورارٹ سلاٹ نے یہ جہاز جمی لائیڈ کی کمپنی سے خریدا ہے۔ اس کے ہر ذاتی جہاز پر کپتان کے کیبن میں اس کی تصاویر آویزاں ہوتی ہیں۔ اس لائن میں تمام سودے جہاز کے پورے آرائشی سامان سمیت ہوتے ہیں، کسی بھی چیز کو اس کی جگہ سے اُکھاڑنا معیوب سمجھا جاتا ہے۔ اِسی لیے یہ تصویر بھی رہ گئی۔"

"بعض لوگ واقعی مقدر کے دھنی ہوتے ہیں جس کام میں ہاتھ ڈالیں وارے کے نیارے ہو جاتے ہیں اور بعض بے چارے ساری عمر روتے دھوتے گزار دیتے ہیں۔"

"میں نے اب تک جن سات کمپنیوں میں کام کیا ہے اُن میں سے پانچ کے بیشتر اثاثے جمی لائیڈ کی ملکیت ہیں۔" اُس نے فخریہ لہجے میں کہا۔ "اور سُننے میں آیا ہے کہ سب کچھ اس نے اپنی محنت سے پیدا کیا ہے، موروثی طور پر اُسے کچھ بھی نہیں ملا تھا کیوں کہ اُس کا تعلق ایک معمولی گھرانے سے تھا۔"

"تمھارا ہم قوم ہی معلوم ہوتا ہے۔" میں نے تصویر پر ایک نگاہ ڈال کر کہا۔

"سرمایہ دار کی کوئی قوم نہیں ہوتی۔" وہ گھونٹ لے کر تلخ لہجے میں بولا۔ "پیدائشی طور پر وہ انگریز ہی ہے، مگر اس کا تمام کاروبار یورپ اور امریکا میں پھیلا ہوا ہے۔ اس کے بارے میں یہ سب سُنی سُنائی باتیں ہیں ورنہ میں اس سے کبھی نہیں مل سکا۔"

میں اس سے جمی لائیڈ کے بارے میں بہت کچھ پوچھنا چاہ رہا تھا



مجھے یہ خوف بھی لاحق تھا کہ کہیں ڈیوڈ میری طرف سے شبہات کا شکار نہ ہو جائے لہٰذا میں وہیں خاموش ہو گیا مگر میرے ذہن میں اس وقت خیالات کی آندھیاں سی چلنے لگی تھیں اور ان کا مرکز جمی لائیڈ کی پُراسرار اور طلسماتی ذات تھی۔

کراچی کے گلی کوچوں میں چرس اور پھر ہیروئن کی فروخت سے شروع ہونے والی اس کہانی کے پس پشت دن بدن نت نئے مفادات سامنے آ رہے تھے۔ پہلے میں پاکستانی تنظیم کو مقامی لوگوں کا محتاط گروپ سمجھتا رہا لیکن رفتہ رفتہ ان کے وسائل اور عجیب و غریب طریقۂ کار سے واقف ہوتے ہوئے لاہور کا لائیڈز کاٹیج سامنے آیا تو پتا چلا کہ وہ وسیع و عریض محل اپنی جگہ ایک حکومت کا مرکز تھا۔ وہاں سے صرف منشیات کی مقامی تجارت اور برآمد ہی کنٹرول نہیں کی جاتی تھی بلکہ لائیڈز کاٹیج کی زمین دوز تعمیرات میں غیر قانونی طور پر درآمد کیے ہوئے اسلحے اور بارود کے ذخائر بھی رکھے جاتے تھے اور وہیں میں نے پہلی بار جمی لائیڈ کی تصویر دیکھی تھی اور ویرا نے انکشاف کیا تھا کہ اسی شخص نے اٹلی میں ڈان مرسیانو کے نام سے ویرا کے ساتھ بہت برا سلوک کیا تھا۔ پھر دوسری بار ڈیلٹا کیمپ میں قید کے دوران میں ایمی فرانسس کے ذریعے وہی تصویر سامنے آئی جسے ایمی نے پیر ڈاموغ کے نام سے شناخت کیا مگر ویرا کا کہنا تھا کہ پیٹر ڈاموغ محض ایک بہروپیا اور بھانڈ تھا جو کسی بھی طرح شی کا سربراہ کہلائے جانے کے قابل نہیں تھا اور اب ڈیوڈ کارل جمی لائیڈ کو جہاز رانی کی صنعت کا ایک بڑا نام قرار دے رہا تھا۔ کمال کی بات یہ تھی کہ جمی لائیڈ کی ذات کے بارے میں ہونے والے سارے انکشافات اس کی ذات کو بے نقاب کرنے کے بجائے اس کی شخصیت کو مزید اُلجھاتے جا رہے تھے۔ اور یہ فیصلہ کرنا دشوار تر ہوتا جا رہا تھا کہ اس پر ہاتھ ڈالنے کے لیے کون سی راہ اختیار کی جائے؟

شی کے بارے میں میری یہ غلط فہمی عرصہ دراز پہلے دور ہو چکی تھی کہ اس میں نیچے سے اُوپر تک صرف مجرم ہی بھرے ہوئے تھے۔ ان میں اعلیٰ دماغ اور پیشہ ور فنی ماہرین بھی تھے جو بھرپور مدد کی اہم مواصلاتی اور دیگر سہولتوں سے شی کو فیضیاب کر رہے تھے اور غالباً یہ بات بھی ایک کھلا ہوا راز تھی کہ شی کا مطلق العنان سربراہ جمی لائیڈ تھا۔ شی کا ہر اہم فرد جمی لائیڈ کے نام سے واقف تھا اور اگر وہی جمی لائیڈ جہاز رانی میں ایک بڑا نام تھا تو ویرا اس حقیقت سے کیوں لاعلم تھی۔ تنظیم میں رہ کر اپنے باپ کی تلاش کا طویل راستہ اختیار کرنے کے بجائے اسے جہاز رانی سے متعلقہ لوگوں سے مراسم استوار کر کے براہِ راست اپنے باپ تک رسائی کی کوشش کرنا چاہیے تھی۔

جب ویرا پاکستان میں مجھ سے ٹکرائی تو اپنے باپ کی صورت سے واقف نہیں تھی، بس نام ہی جانتی تھی، اگرچہ جمی لائیڈ کا نام اسے شی میں لانے کا محرک بنا تو نام ہی کی بنا پر اسے جہاز راں جمی لائیڈ کی طرف بھی متوجہ ہونا چاہیے تھا جو اپنی کاروباری سرگرمیوں کی بنا پر کوئی ڈھکا چھپا نہیں بلکہ معروف نام رہا ہو گا۔

لیکن اس بارے میں میرے ساتھ عجیب اتفاقات پیش آ رہے تھے۔ اگر ڈیوڈ کارل مجھے اپنے کیبن میں شراب نوشی کی دعوت نہ دیتا یا میں اس کی دعوت قبول کرنے سے انکار کر دیتا تو میں جمی لائیڈ کے بارے میں اس سنسنی خیز کہانی سے محروم رہ جاتا کیوں کہ ڈیوڈ کے بیان کے مطابق وہ تصویر صرف کپتان ہی کے کیبن میں ہوا کرتی تھی جہاں عام حالات میں میرے گزر کا کوئی امکان ہی نہیں تھا۔ میں روز الی پر اپنا سفر طے کر کے اٹلی پہنچ جاتا اور میرے فرشتوں کو بھی اس جہاز سے یا جہازی صنعت سے جمی لائیڈ کے تعلق کا پتا نہ لگ پاتا۔

ڈیوڈ کے کیبن میں جمی لائیڈ کی تصویر دیکھتے ہی مجھ پر دہشت اور تشویش کی جو لہر طاری ہو گئی تھی، ڈیوڈ سے بات ہونے کے بعد رفع ہو گئی مجھے اندازہ تھا کہ سلطان شاہ بھی کیبن میں اپنے بستر پر اسی تشویش میں مبتلا ہو گا پھر رات بھی جاگتے ہوئے گزر چکی تھی لہٰذا میں نے دوسرے دور کی فرمائش کیے بغیر ہی اپنی کرسی چھوڑ دی اور ڈیوڈ کی رہنمائی میں اپنے کیبن کی طرف روانہ ہو گیا جو اسی فلور پر میری راہداری میں واقع تھا۔

ڈیوڈ کو صبح کی روانگی کے لیے کچھ پیشگی تیاریوں کا جائزہ لینا تھا۔ لہٰذا وہ مجھے پانچ نمبر کیبن کے سامنے چھوڑتا ہوا آگے بڑھ گیا اور سلطان شاہ نے پہلی دستک پر میرے لیے کیبن کا دروازہ کھول دیا۔

"یہ جہاز پہلے جمی لائیڈ کی ملکیت میں تھا اُس وجہ سے اُس کی تصویر موجود ہے۔" میں نے جوتوں سمیت بستر پر دراز ہوتے ہوئے گہری سانس لے کر کہا۔

"کیا یہ بات تمھیں ناقابلِ یقین نہیں لگی؟" اُس نے پُرتشویش لہجے میں سوال کیا۔

"ڈیوڈ سے میری تفصیلی بات ہوئی ہے۔ وہ جھوٹ نہیں بول رہا۔"

"لیکن یہ جمی لائیڈ مال بردار جہاز کیوں رکھنے لگا؟" اس نے دوسرا سوال کیا اور میں نے وہ تمام معلومات اس کے سامنے دُہرا دیں، جو ڈیوڈ سے میرے علم میں آئی تھیں۔ وہ خاموشی کے ساتھ میری باتیں سُن رہا تھا لیکن اس کی آنکھوں سے بے اعتباری مترشح تھی۔

”اگر وہ اتنا ہی کامیاب کاروباری ہے تو اسے منشیات کی لعنت میں ہاتھ ڈالنے کی کیا ضرورت تھی؟“ میرے خاموش ہوتے ہی اس نے اگلا سوال کر ڈالا۔

”تم اُلٹی طرح سوچ رہے ہو۔ سارا پیسہ اس نے ہیروئن اور اسلحے کی اسمگلنگ کے ذریعے کمایا ہے لیکن اس کالے دھن کے ذریعے وہ معاشرے میں عزت کا مقام حاصل نہیں کر سکتا تھا لہٰذا اُس نے اپنی بے اندازہ دولت کا ایک حصّہ جہاز رانی کی صنعت میں لگا دیا اور اسی کی آڑ میں کھلے بندوں دندناتا پھرتا ہے۔“

”اور وہ خود کو چھپانے کی کوشش بھی نہیں کرتا۔“

”آخر وہ کیوں چھپائے؟ وہ جہاز راں کی حیثیت ... سامنے آتا اور اپنی تصاویر لگواتا ہے مگر شی میں صرف اس کا نام چلتا ہے۔ میں شرط لگانے کو تیار ہوں کہ شی میں کبھی کسی نے جمی لائیڈ کو نہ دیکھا ہوگا اور وہ اس قدر کامیاب دُہری زندگی گزار رہا ہے کہ شی والے یہ سوچ بھی نہیں سکتے کہ ان کی مجرمانہ سرگرمیوں کی سرپرستی کرنے والا اتنا بڑا صنعت کار بنا بیٹھا ہے۔ وہ ڈٹ کر پوری دُنیا کی آنکھوں میں دھول جھونک رہا ہے۔“

”جب ڈیراسمیت اس کے تمام قریبی ساتھی اس حقیقت سے بے خبر ہیں تو میں حیران ہوں کہ تم نے یہ نتیجہ کیسے اخذ کر لیا!“ وہ فرطِ حیرت سے اس لمحے شاید خالی الدماغ ہو کر رہ گیا تھا۔

”شی کے اراکین کے لیے جمی لائیڈ بس ایک نام ہے جب کہ میں نے لائیڈ کاٹیج میں اس کی پوشیدہ تصویر دیکھی تھی تم مان لو کہ روزالی پر اگر ڈیرا بھی ہمارے ساتھ ہوتی تو وہ بھی نتیجہ اخذ کرتی جو میں نے کیا ہے۔“

”یہ تو مافیا کا سا چکر معلوم ہونے لگا ہے۔“ وہ پُرخیال لہجے میں بڑبڑایا۔ ”مجرم بھی سیاست داں اور صنعت کار ہونے لگیں تو انسان کس پر اعتبار کر سکے گا؟“

”یہ اعتبار کا دور ہی نہیں رہا۔“ میں نے جوتے اُتارتے ہوئے کہا۔ ”چھوٹے موٹے جرائم کی اور بات ... لیکن بڑے جرائم اس وقت رونما ہوتے ہیں جب ان کے پیچھے بارسوخ لوگ کارفرما ہوں۔“

”اس کی جہازی کمپنی کا کیا نام ہے؟“

”اس بارے میں میں نے ڈیوڈ سے زیادہ بات نہیں کی ورنہ وہ میری طرف سے شبہات کا شکار ہو جاتا۔ موقع ملا تو میں جہاز کے عملے سے بات کروں گا۔ اسٹیوارٹ نے بتایا تھا کہ اس جہاز کا سارا عملہ پُرانا ہے۔ اس نے بس کپتان ہی کو بدلا ہے۔ ان پُرانے آدمیوں کو جمی لائیڈ کے بارے میں بہت کچھ معلوم ہوگا۔“

”میں یہ سوچ رہا ہوں کہ جمی کے بارے میں ہمارے اندازے اگر درست ہیں تو وہ حیرت ناک صلاحیتوں کا مالک ہے۔“ اس نے چند ثانیوں کی خاموشی کے بعد کہا۔

”اس کی صلاحیتوں میں تو واقعی کوئی شبہ نہیں لیکن تم کس بنا پر یہ کہہ رہے ہو؟“

”وہ بیک وقت کئی کردار ادا کر رہا ہے۔ لندن میں پیٹر کی حیثیت میں وہ اسٹیج کا ایک ریٹائرڈ مسخرہ ہے جو گزارے کے لیے چھوٹے موٹے جرائم بھی کر لیتا ہے، روم میں ڈان ریٹو ہے جو قحبہ گری میں مصروف ہے پھر شی کا سربراہ بھی ہے اور جہاز رانی کا کاروبار بھی کرتا ہے اور ہر جگہ موجود نظر آتا ہے کسی کو اپنی ذات پر شبے کا موقع دیے بغیر بیک وقت اتنے متضاد کردار ادا کرنا آسان نہیں ہے۔“

”اور اب میرے ذہن میں ایک اور خطرہ سر اُبھار رہا ہے۔“ میں نے بستر پر پہلو بدلتے ہوئے پُرتشویش لہجے میں کہا۔

”تمھارے اندیشے کبھی بے بنیاد نہیں ہوتے۔“ وہ ہلکے سے مُسکرا کر بولا۔ ”اب کیا سوچ رہے ہو؟“

”جمی لائیڈ بہت چالاک اور محتاط آدمی ہے۔ اگر ڈیوڈ کا بیان درست ہے تب بھی یہ بات سمجھ میں نہیں آتی کہ جمی لائیڈ نے اپنی تصویر روزالی پر کیوں چھوڑی، بلکہ اس سے بڑھ کر یہ کہ اپنے تمام جہازوں کے کپتانوں کے کیبن میں اپنی تصویریں کیوں آویزاں کرائی ہوئی ہیں؟“ میں نے اس کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے سوال کیا۔

”ہو سکتا ہے کہ یوں اپنی انا کی تسکین کرتا ہو۔“

”انا کی تسکین کی بات ہوتی تو تصویر کپتان کے کیبن کے بجائے عرشے پر کسی ایسی جگہ لگی ہوئی ہوتی، جہاں زیادہ لوگ اسے دیکھ سکتے، کیبن کے بجائے جہاز کا میس بھی اس کے لیے مناسب ہوتا۔“ میں نے سوچتے ہوئے کہا۔ ”دوسری بات یہ کہ جمی لائیڈ جیسے متضاد رُوپ اختیار کیے ہوئے ہے، اس کی وجہ سے وہ حتی الامکان اپنی تشہیر سے بچنے کی کوشش کرتا ہوگا۔ اس خیال سے غور کرو تو محسوس ہوتا ہے کہ تصویر لگانے کے لیے کپتان کا کیبن سب سے موزوں جگہ ہے، جہاں اس کی اجازت کے بغیر کوئی نہیں پھٹک سکتا۔“

”پھر سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ جب تشہیر ہی مقصود نہیں تو تصویر لگانے کی کیا ضرورت تھی؟“

”گڈ!“ میں نے تحسین آمیز لہجے میں کہا۔ ”اب تم صحیح لائن پر آئے ہو، میرا خیال ہے کہ وہ صرف تصویر نہیں ہے بلکہ اس کے ساتھ کوئی شعبدہ بھی منسلک ہے...“

”ٹرانسمیٹر؟“ اس نے میری بات کاٹ کر تحیر آمیز لہجے میں کہا۔

”طاقت ور ٹرانسمیٹر جس کے ذریعے کپتان کے کیبن میں ہونے والی ہر بات کہیں سُنی یا ریکارڈ کی جاتی ہے تاکہ جمی لائیڈ ہر وقت اپنے سینئر عملے کے عزائم پر نگاہ رکھ سکے۔“ میں نے دھیمی آواز میں کہا۔ ”شی میں تم دیکھ ہی چکے ہو کہ جدید ترین مواصلاتی آلات یہ لوگ کتنی بے دردی کے ساتھ استعمال کرتے ہیں، میں نے پاکستان میں جیوا ہاؤز بھی دیکھا تھا اور ابھی آخر میں ہم ڈیلٹا کیمپ کے تجربے سے گزر چکے ہیں۔“

”جہاں تک مجھے معلوم ہے، ہر ٹرانسمیٹر کے کام کرنے کی ایک حد ہوتی ہے، جب کہ بحری جہاز دُنیا کے ایک سرے سے دوسرے سرے تک سفر کرتے رہتے ہیں اور مرکز سے ایک مخصوص فاصلہ پیدا ہوتے ہی ٹرانسمیٹر ناکارہ ہو جاتے ہوں گے پھر ان کی کیا افادیت رہ جاتی ہے؟“ اس نے سوچ سمجھ کر سوال کیا۔

”یہ بات میرے ذہن میں بھی تھی، اسی لیے میں نے سُننے کے ساتھ ریکارڈنگ کا بھی ذکر کیا تھا۔ ریکارڈنگ یونٹ جہاز کے کسی بھی محفوظ اور ناقابلِ رسائی حصّے میں ہوگا۔ جہاز کے شیڈول کے مطابق راستے کی مخصوص بندرگاہوں پر اس یونٹ سے کارٹرج نکال لیا جاتا ہوگا جو جمی تک پہنچ جاتا ہوگا۔“

”لیکن ٹرانسمیٹر تو کیبن میں کہیں بھی لگایا جا سکتا تھا، اس کے لیے تصویر کی آڑ کی کیا ضرورت تھی؟“

”ان کیبنوں میں بہت کم اور ہلکا پھلکا سامان ہوتا ہے اور سارا بحری عملہ ہمیشہ یکسانیت کا شاکی رہتا ہے، ہو سکتا ہے کہ یہ لوگ دورانِ سفر کیبن کے سامان کو اُلٹ پلٹ کرتے رہتے ہوں، اس میں ٹرانسمیٹر کا راز فاش ہو سکتا تھا لیکن جہاز کے مالک کی تصویر عملے کے لیے ایک اعتبار سے اہم ہو جاتی ہے، پھر وہ تصویر اتنی مہارت کے ساتھ لگائی گئی ہے کہ دیوار کی ساخت کا ایک حصّہ بن گئی ہے۔ اسے اُکھاڑنے سے اس مقام پر چوکور بدنما خلا بھی پیدا ہو سکتا ہے لہٰذا تصویر ہمیشہ جُوں کی تُوں رہتی ہے۔ حد تو یہ ہے کہ پہلے کے وام جہاز فروخت ہونے کے بعد بھی اسے نہیں چھیڑا گیا۔“

”میرا خیال ہے کہ تم اس موضوع پر بلاوجہ اپنا ذہن تھکا رہے ہو۔“ وہ بولا۔ ”اگر سب کچھ اس طرح ہی کیا گیا ہے تو اس میں ہمارے لیے تشویش کی کوئی گنجائش نہیں۔“

”مجھے بس اتنا خوف ہے کہ ہم اس وقت برطانوی ساحل کے پاس لنگر انداز ہیں، اگر شی کے کسی ساحلی مانیٹرنگ اسٹیشن پر اس ٹرانسمیٹر کی آواز سُنی جا رہی ہے تو ہم چوہے دان میں پھنس سکتے ہیں۔“

”تم تھک گئے ہو۔“ وہ سنجیدگی سے بولا۔ ”شی کا اس جہاز یا جمی لائیڈ کی جہاز راں کمپنی سے کوئی متعلق نہیں ہو سکتا۔ ابھی ہم یہی بات کر رہے تھے کہ اس کی ذلت ہر جگہ مشترک ہونے کے باوجود اس نے کامیابی کے ساتھ ہر کام کو ایک دوسرے سے الگ رکھا ہوا ہے۔“

اس پر اکتاہٹ کا حملہ ہو چکا تھا، لہٰذا میں خاموش ہو گیا لیکن میری تشویش میں کوئی کمی نہ آ سکی۔ میں جانتا تھا کہ ٹرانسمیٹر کے ذریعے سُنی ہوئی جوبات بھی جمی لائیڈ تک پہنچتی، وہ پل بھر میں شی کے متعلقہ لوگوں کو پہنچائی جا سکتی تھی۔ مجھے معلوم تھا کہ ان دنوں جمی لائیڈ پیٹر ایلنچ کے رُوپ میں لندن میں موجود تھا اور ویرل کے ذریعے ہمارے فرار نے اُسے مشتعل کیا ہوا تھا، وہ صرف ہماری آوازیں سُن کر بھی ہم کو پہچان سکتا تھا جب کہ کیبن میں میری زخمی ہتھیلی اور کاغذات کے بغیر سفر کے معاملات بھی گفتگو کا موضوع بنے تھے، جن کی مدد سے جمی لائیڈ پوری صورتِ حال کا صحیح اندازہ لگا سکتا تھا۔

یہی سب سوچتے سوچتے میرے ذہن پر تکان غالب آنے لگی اور پھر میری آنکھ لگ گئی۔

جہاز پر ڈیوڈ کا ٹرل کا رویہ مفاہمانہ اور حوصلہ افزا تھا لیکن مجھے اس کی پہلی ہدایت بھی یاد تھی جو اس نے اسٹیوارٹ سلائٹ کی موجودگی میں دی تھی۔ لہٰذا میرے پاس کیبن میں بیٹھے رہ کر سگریٹیں پھونکنے کے علاوہ کوئی کام نہیں تھا۔ ڈیوڈ نے پیشگی اجازت کے بغیر کیبن سے نکلنے پر پابندی لگا کر عملاً ہمیں قیدی بنا لیا تھا۔ اس کے ساتھ مے نوشی کرتے ہوئے مجھے اس پابندی سے پیدا ہونے والی کوفت کا ذرا بھی خیال نہیں رہا ورنہ میں اس سے دوستانہ فضا میں دوبارہ اس موضوع پر بات کر لیتا۔

جہاز میں موہوم سے ارتعاش کے ساتھ طاقت ور انجنوں کی دھمک بھی سُنائی دے رہی تھی جس کا مطلب تھا کہ جہاز حسبِ پروگرام لنگر اُٹھا چکا تھا لیکن انٹرکام پر تین مرتبہ کی کوشش کے باوجود ڈیوڈ سے رابطہ نہ ہو سکا۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے جہاز کے حرکت میں آتے ہی اس پر کام کا دباؤ بڑھ گیا ہو۔

اس وقت میری رسٹ واچ بارہ بجا رہی تھی جس کا مطلب تھا کہ جہاز کو اپنے سفر کا آغاز کیے کافی دیر ہو چکی تھی اور شاید کچھ ہی دیر بعد دوپہر کے کھانے کا آغاز ہونے والا تھا۔ میں نے اُٹھ کر دروازے کا اندرونی بولٹ گرا کر دروازے کا ہینڈل گھمایا تو دروازہ باہر سے بند نہیں کیا گیا تھا لیکن مسئلہ اسی پیشگی اجازت کا تھا۔ میں ڈیوڈ سے بات کیے بغیر باہر نکل کر کوئی ناخوشگوار صورتِ حال پیدا نہیں کرنا چاہتا تھا۔

میں نے انٹرکام کے ساتھ چوبی دیوار پر لٹکی ہوئی فہرست

میں جہاز کے ریڈیو روم کا نمبر تلاش کیا اور آپریٹر پر ڈیوڈ کاٹرل سے اپنی ملاقات کی خواہش کا اظہار کر دیا۔ میرا خیال تھا کہ وہ اسے تلاش کر کے میرا پیغام پہنچا سکے گا۔

"تم اس سے ملنے کے لیے اتنے مضطرب کیوں ہو؟" سلطان شاہ نے سوال کیا۔

"اسی تصویر کا مسئلہ حل کرنا چاہتا ہوں۔"

"میرا خیال تھا کہ اب تک تم اسے بھول چکے ہو گے۔ اگر وہاں واقعی کوئی ٹرانسمیٹر پوشیدہ ہے اور اس پر ہر بات سُنی جا رہی تھی تو اب تک کچھ نہ کچھ ہو جانا چاہیے تھا۔ ہمیں جہاز پر آئے ہوئے سات آٹھ گھنٹے گزر چکے ہیں۔ ہمارے دشمنوں کو اگر روزالی پر ہماری موجودگی کا شبہ بھی ہو گیا ہوتا تو وہ ہمیں ہرگز اتنی لمبی مہلت نہ دیتے۔"

"اس موضوع پر بحث نہ کرو۔" میں نے ناگواری کے احساس کے ساتھ خشک لہجے میں کہا۔ "میری چھٹی حِس مجھے خطرے کا احساس دلا رہی ہے اور ویسے بھی کیبن میں محدود ہو کر رہ جانا میرے لیے دشوار ہے۔"

وہ میری بات کا بُرا مانے بغیر انگڑائی لے کر بستر پر دراز ہو گیا۔

چند ہی منٹ بعد انٹرکام کی گھنٹی بجی تھی، میں نے جھپٹ کر ریسیور اُٹھایا تو دوسری طرف حسبِ توقع ڈیوڈ بول تھا۔ "کیا بات ہے۔ سنا ہے تم میری تلاش میں ہو؟"

"کیبن سے نکلنے کے لیے تمھاری اجازت درکار ہے۔" میں نے ہنستے ہوئے کہا۔

"فی الحال یہ ناممکن ہے۔ ایک بجے تک شاید یہ پابندی ختم کر دی جائے۔" اس کی معذرت خواہانہ آواز اُبھری۔ "مجھے خوشی ہے کہ تم نے میری ہدایت کو نظر انداز کرنے کی کوشش نہیں کی۔ میں اس وقت کارگو ہولڈ میں پھنسا ہوا ہوں۔"

"تمھارے کیبن میں تو دو دن بھی گزارے جا سکتے ہیں لیکن اس خشک کمرے میں گھٹن ہو رہی تھی۔ خیر میں ایک بجنے کا انتظار بھی کر لوں گا۔" میں نے خوش دلی سے کہا اور اس نے شکریے کے ساتھ سلسلہ منقطع کر دیا۔

انٹرکام پر ڈیوڈ کی آواز کے پس منظر میں انسانوں اور سامان کا ملا جلا شور سُنائی دے رہا تھا جس کا مطلب تھا کہ جہاز پر موجود کچھ مال اِدھر اُدھر کیا جا رہا تھا اور شاید اِسی کام کی رازداری کو برقرار رکھنے کے لیے ہم دونوں کو اپنے کیبن میں محدود رہنے کی ہدایت دی گئی تھی۔

مجھے ایک لمحے کے لیے خیال آیا کہ کیبن کا دروازہ مقفل تو نہیں تھا اور ڈیوڈ کاٹرل جہاز کے نچلے حصّے میں کارگو ہولڈ میں کچھ دیر کے لیے مصروف تھا۔ میں اس موقع سے فائدہ اُٹھا کر اس کی لاعلمی میں اس کے کیبن کی دیوار پر لگی ہوئی جمی لائمیڈ کی تصویر کا جائزہ لے سکتا تھا لیکن اس خیال کو میں نے خود ہی مسترد کر دیا۔ کیوں کہ ایسی کوشش کے دوران کسی سے سامنا ہونے کی صورت میں معاملات ناقابلِ تصور حد تک بگڑ سکتے تھے۔

ڈیڑھ بجے کے قریب ڈیوڈ اپنے کام سے فارغ ہو کر سیدھا ہمارے پاس آیا تھا۔ "اب تم کیبن سے نکل سکتے ہو لیکن نیچے کا رُخ نہیں کرو گے۔ یہ رعایت میں تمھیں سو فیصد اپنی ذمّے داری پر دے رہا ہوں اور اُمید کرتا ہوں کہ تم میرے الفاظ کی پاسداری کرو گے۔" اس نے دوستانہ انداز میں میرے کندھے پر ہاتھ رکھ کر کہا تھا۔

"بہت بہت شکریہ۔" میں نے تشکر آمیز لہجے میں کہا۔ "ہم پوری احتیاط رکھیں گے۔"

"ناشتے کے وقت تم دونوں بے خبر سوئے ہوئے تھے، کھانے کی خواہش ہو تو ڈائننگ ہال میں چلے جانا۔" اُس نے نہایت شرافت کا مظاہرہ کرتے ہوئے کہا۔ "چاہو تو عرشے پر کچھ وقت گزار سکتے ہو، اس وقت مطلع ابر آلود ہے لیکن سمندر پُرسکون ہے اور ہم پچیس ناٹ کی رفتار سے سفر کر رہے ہیں۔ دُعا کرو کہ موسم ایسا ہی رہے تو سفر خوشگوار گزرے گا۔"

"معلومات فراہم کرنے کا شکریہ۔ کیا تم ہمیں تھوڑا سا وقت دے سکو گے؟"

"اس وقت مشکل ہے۔" اس نے مضطربانہ لہجے میں کہا۔ "بدقسمتی سے یہ اس جہاز پر میرا پہلا مگر اس جہاز کا آخری سفر ہے۔ اس لیے مجھے بہت کچھ دیکھنا پڑ رہا ہے۔ جب تک ہم فرانس اور برطانیہ کے درمیان سفر کرتے ہوئے انگلش چینل سے بحیرۂ اوقیانوس میں داخل نہیں ہو جاتے، میں چین سے نہیں بیٹھ سکوں گا...."

"ٹھیک ہے... میں انتظار کر لوں گا۔" میں نے اس کی بات کاٹ کر بے پروائی سے کہا اور وہ عجلت میں وہاں سے نکلا چلا گیا اور ہم دونوں بھی کیبن سے نکل آئے، ہمارے پاس کوئی قیمتی سامان نہیں تھا لہٰذا میں نے کیبن کے غیر مقفل دروازے کو یوں ہی بند کر دیا البتہ سلور آئی میں نے ایک پٹی کے ساتھ اپنے پیٹ پر باندھی ہوئی تھی کیوں کہ اس سے مجھے بہت سی توقعات وابستہ تھیں۔ اس مہم میں وہ سکّہ کہیں بھی کام آ سکتا تھا۔

زینہ طے کرتے ہوئے ہم عرشے کی طرف بڑھے تو سمندری لہروں کے ساتھ دیوہیکل جہاز کے ہچکولوں کا احساس واضح ہونے لگا جب کہ ڈیوڈ کی اصطلاح میں سمندر پُرسکون تھا۔ میری



دانست میں اس کی ایک وجہ یہ بھی تھی کہ جہاز پر مال نہیں لدا ہوا تھا۔ پاکستانی خریدار کی خواہش پر جہاز کے وسیع و عریض کارگو ہولڈ میں جو کچھ لادا گیا تھا وہ اُونٹ کے مُنہ میں زیرے سے زیادہ وزن کا مال نہیں رہا ہو گا۔ وزن کی اس کمی کی بنا پر سطحِ سمندر پر روزالی کی بلندی معمول سے زیادہ رہی ہو گی جو ہچکولوں کی شدت میں اضافے کا سبب بن رہی تھی۔

زنگ خوردہ آہنی چادروں اور چوبی شہتیروں پر مشتمل عرشہ ویران پڑا ہوا تھا۔ گھڑی کے حساب سے دن کافی گزر چکا تھا لیکن آسمان پر گہری سرمئی بدلیاں اس طرح بکھری ہوئی تھیں کہ سورج کی ایک شعاع بھی نظر نہیں آ رہی تھی جس کی وجہ سے سردی بڑھی ہوئی محسوس ہو رہی تھی۔ عرشے کے دونوں طرف تاحدِ نظر سمندر کا نیلگوں پانی جھاگ اُڑاتا لہریں لے رہا تھا اور خشکی کا دُور تک پتا نہیں تھا۔

"اگر یہ خوشگوار موسم ہے تو خراب موسم تو واقعی خوفناک ہوتا ہو گا۔" سلطان شاہ نے ہاتھوں کو حرارت پہنچانے کے لیے بغلوں میں دباتے ہوئے کہا۔

"ملّاحوں کی زبان میں موسم کا تعلق جہاز کے کل پُرزوں کے ردِعمل سے ہوتا ہے۔ روزالی کے لیے شاید یہی موسم بہتر ہو گا۔" میں نے نائیلون اور فولادی تاروں کے بنے ہوئے موٹے موٹے رسّوں کے بنڈلوں سے بچ کر عرشے کے ایک دُور افتادہ حصّے میں پڑی ہوئی کُرسیوں کی طرف بڑھتے ہوئے کہا۔ "ہم واقعی زیادہ دیر یہاں نہ رُک سکیں گے۔"

"کھلا آسمان اور خوشگوار موسم تو دیکھ ہی لیا۔ شام ہوتے ہوتے گھری کہر آ لے گی، میری مانو تو یہاں بیٹھ کر نمونیے کا خطرہ مول لینے کے بجائے نیچے واپس چلو۔" وہ جھُرجھُریاں لیتے ہوئے بولا۔ "کہیں جہاز کے ساتھ ہی یہ ہمارا بھی آخری سفر نہ بن جائے۔"

میں ہنستے ہوئے واپس ہو لیا۔

ڈیوڈ نے بتایا تھا کہ جہاز پچیس ناٹ کی رفتار سے سفر کر رہا تھا جس کا ثبوت طاقت ور انجنوں کے شور اور دھُواں اُگلتی چمنی سے بھی مل رہا تھا لیکن سمندر کی طرف دیکھنے سے کسی حرکت کا احساس نہیں ہوتا تھا۔ یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے وہ جہاز جھاگ اُڑاتے سمندر کے بیچ میں ساکت کھڑا دائیں بائیں جھُول رہا ہو۔

"اِدھر کہیں فرانس کا ساحل ہو گا اور اس طرف برطانوی علاقہ ہے۔" میں نے اندازے سے سلطان شاہ کو بتایا کیوں کہ کھلے عرشے پر سمتوں کی رہنمائی کا کوئی ذریعہ نہیں تھا ہر شناخت سمندر کے بیکراں سینے میں گم ہو گئی تھی۔

"بحیرۂ منجمد بھی یہیں کہیں شمال میں ہو گا۔" اُس نے بُرا سا مُنہ بنا کر کہا۔ "اُلّو کے پٹھے نے ہمیں ٹھنڈ پھانکنے کے لیے اِدھر ہانک دیا۔ اور خود اپنے آدمیوں سمیت جہاز کے گرم حصّوں میں دُبکا ہوا ہے۔"

"شاید تمھیں بھوک لگ رہی ہے۔" میں نے اس کی پشت پر ہاتھ جماتے ہوئے کہا۔ "اب اتنی بھی ٹھنڈ نہیں ہے کہ تمھارا دم نکلنے لگے۔ کھانے کے بعد ہم اوورکوٹ وغیرہ پہن کر اُوپر آئیں گے۔"

"ضرور آنا لیکن میرے نہیں بلکہ ڈیوڈ کے ساتھ آنا، وہ بوتل بھی ضرور ساتھ لائے گا۔"

اپنے فلور پر پہنچ کر ہم ذرا ٹھٹکے تھے کہ ایک پتلی سی لہراتی سے جھُلسی ہوئی رنگت لیکن تیکھے نقوش والا ایک یونانی ملّاح اپنی میلی ڈانگری میں نمودار ہوا۔ میں نے اس سے ڈائننگ ہال کے بارے میں استفسار کیا تو وہ ٹوٹی پھوٹی انگریزی میں راستہ سمجھا کر لاتعلقانہ انداز میں اپنے راستے پر ہو لیا۔

کھانے کا اصل دور شاید ختم ہو چکا تھا کیوں کہ جب ہم ڈائننگ ہال میں پہنچے تو وہاں جہاز کے عملے کے صرف تین افراد نظر آئے جو سفید فارمیکا کی میزوں پر موجود تھے ہمارے داخل ہوتے ہی ان میں سے ایک ہمیں دیکھ کر بدتمیزی کے ساتھ اُونچی آواز میں ہنسا تھا۔ پھر وہ تینوں ہی ہمیں یوں استہزائیہ نگاہوں سے گھُورنے لگے جیسے ہماری پیشانیوں پر سینگ اُگ آئے ہوں۔

"انھیں نظر انداز کرنے کی کوشش کرو۔" میں نے سلطان شاہ کے بدلتے ہوئے تیور بھانپ کر جلدی سے کہا۔ "ان اُجڈ لوگوں سے اُلجھ کر ہم خسارے میں رہیں گے اور تماشا بن جائیں گے۔"

ڈائننگ ہال میں کچن کے قریب ایک لمبی سی میز پر کھانوں کی بھری ہوئی ڈشیں دھیمی لَو کے چولہوں پر سجی ہوئی تھیں اور دونوں سِروں پر کراکری اور کٹلری کے ڈھیر موجود تھے۔ میز کے پیچھے صرف ایک آدمی موجود تھا جو شاید چائے، چینی یا مصالحوں وغیرہ کی فراہمی کا ذمّے دار تھا۔

دیارِ فرنگ ہمارے لیے اجنبی نہیں رہا تھا۔ مگر سلطان شاہ کھانے کے معاملے میں بہت محتاط تھا۔ اس نے گوشت کی کسی ڈش کو نہیں چھُوا کیوں کہ وہ جھٹکے کا حرام گوشت کھانے کے لیے بالکل آمادہ نہیں تھا۔ سبزیوں اور سلاد سے اپنی پلیٹ بھر کر وہ میری طرف متوجہ ہوا اور ہم اس موضوع پر کوئی بات کیے بغیر ایک ایسے گوشے کی طرف بڑھ گئے جہاں ان تینوں شرپسندوں کی طرف سے کسی اشتعال انگیزی کا امکان نہیں تھا۔

